میر امّن جن کا نام بعض تذکرہ نگاروں نے میر امان بھی لکھا ہے دہلی کے رہنے والے تھے "لطف" تخلص کرتے تھے۔ ان کی زندگی کے بارے میں زیادہ معلومات فراہم نہیں ہوتیں۔ "باغ و بہار" کا دیباچہ ہی ان کے احوال کو جاننے کا اہم ذریعہ ہے۔ ایک اندازے کے مطابق کہا جا سکتا ہے کہ ان کی ولادت اٹھارہویں صدی میں محمد شاہ کے عہد میں ہوئی ہوگی۔ بعض محققین نے ۱۷۵۰ء کے آس پاس ان کی ولادت تسلیم کی ہے۔ میر امن نے اپنی دونوں کتابوں یعنی "باغ و بہار" اور "گنج خوبی" میں خود کو "دلّی والا" کہا ہے۔ اس سے یہ بات تو یقینی ہے کہ میر امّن کا تعلق دلّی سے تھا لیکن یہ بتانا مشکل ہے کہ وہ کونسی دلّی ہے؟ شاہ جہانی فصیل کے اندر کی یا فصیل سے باہر کی قدیم آبادی۔ رشید حسن خاں کا قیاس ہے کہ اُن کا تعلق فصیل کے باہر کے ایک محلہ "سیّدواڑہ" سے ہو سکتا ہے جہاں کے میر حسنؔ تھے، اس لئے کہ میر امّن بھی سیّد تھے۔ میر امّن کا خاندان کئی پشتوں سے دلّی میں آباد تھا۔ ان کے بیان کے مطابق ان کے بزرگوں کو جاگیریں اور منصب ملے ہوئے تھے۔ اپنا احوال یوں بیان کرتے ہیں:

"پہلے اپنا احوال یہ عاصی، گنہ گار میر امّن دلّی والا بیان کرتا ہے کہ میرے بزرگ ہمایوں بادشاہ کے عہد سے ہر ایک بادشاہ کی رکاب میں، پشت بہ پشت جاں فشانی بجا لاتے رہے۔ جاگیر و منصب اور خدمات کی عنایات سے سرفراز کر کر مالا مال اور نہال کر دیا اور خانہ زاد موروثی اور منصب دار قدیمی زبان مبارک سے فرمایا،



چنانچہ یہ لقب پادشاہی دفتر میں داخل ہوا"

ہندوستان کی سیاست میں اٹھارہویں اور انیسویں صدی اس طرح کی صدیاں رہی ہیں جن میں خواص و عوام سب کی زندگی پریشانی میں گزری ہے ممکن ہے میر امّن کے بیان کے مطابق ان کے اجداد کے پاس جاگیریں اور منصب رہے، لیکن اٹھارہویں صدی میں دلّی کی سلطنت کی کمزوری، بدحالی اور بربادی سے ان کا خاندان بھی بہت زیادہ متاثر ہوا۔ میر امّن نے لکھا ہے کہ احمد شاہ ابدالی کے حملوں سے گھر بار تباہ ہوا اور سورج مل جاٹ نے جاگیریں ضبط کر لیں۔ وہ دوسرے افراد کی طرح دلّی سے ہجرت کرنے کیلئے مجبور ہوگئے۔ باغ و بہار کے دیباچے میں لکھتے ہیں

"جب ایسے گھر کی (کہ سارے گھر اس گھر کے سبب آباد تھے) یہ نوبت پہنچی کہ ظاہر ہے کہ عیاں راچہ بیان! تب سورج مل جاٹ نے جاگیر ضبط کر لیا اور احمد شاہ درّانی نے گھر بار تاراج کیا۔ ایسی ایسی تباہی کھا کر، ویسے شہر سے (کہ وطن اور جنم بھوم میرا ہے ارو آنول نال وہیں گڑا ہے) جلاوطن ہوا اور ایسا جہاز (کہ جس کا ناخدا پادشاہ تھا) غارت ہوا، میں بے کسی کے سمندر میں غوطے کھانے لگا، ڈوبتے کو تنکے کا آسرا بہت ہے۔ کتنے برس بلدۂ عظیم آباد میں دم لیا، کچھ بنی، کچھ بگڑی"

قیاس کیا جاتا ہے کہ میر امّن ۱۷۶۱ء میں یعنی احمد شاہ درّانی کے حملے سے ہونے والی تباہی کے بعد اہل و عیال کے ساتھ عظیم آباد کے لئے روانہ ہوئے ہوں گے کیونکہ اسی زمانے میں اہل دہلی گوشۂ عافیت کی تلاش میں نکل پڑے تھے۔ بقول میر امّن:

"جب احمد شاہ ابدالی کابل سے آیا اور شہر کو لٹوایا، شاہ عالم پورب کی طرف تھے، کوئی وارث اور مالک ملک کا نہ رہا۔ شہر بے سر ہوگیا۔ سچ ہے۔ پادشاہت کے اقبال سے شہر کی رونق تھی۔ ایک بارگی تباہی پڑی۔ رئیس وہاں کے، میں کہیں تم کہیں ہو کر،

جہاں جس کے سینگ سمائے وہاں نکل گئے۔''

یہی وہ زمانہ ہے جب دہلی سے ہزاروں لوگ نقل مکانی کر کے دوسرے شہروں میں آباد ہوئے۔ میر امّن نے عظیم آباد (پٹنہ) میں سکونت اختیار کی۔ ان کے ساتھ ان کے گھر کے دس افراد موجود تھے۔ میر امّن کافی عرصہ تک عظیم آباد میں رہے۔ ۹۹-۱۷۹۸ء میں روزگار کی تلاش میں تنہا کلکتہ کے لیے روانہ ہوئے اور نواب دلاور جنگ کے چھوٹے بھائی میر محمد کاظم خاں کے اتالیق مقرر ہوئے۔ دو سال تک وہاں ملازمت کی لیکن جب دل اُکتا گیا تو میر بہادر علی کے ذریعہ جان گل کرسٹ تک پہنچے اور فورٹ ولیم کالج کی ملازمت کی، لکھتے ہیں:

''عیال و اطفال کو چھوڑ کر تن تنہا کشتی پر سوار ہو، اشرف البلاد کلکتے میں آب و دانے کے زور سے آپہنچا۔ چندے بے کاری گزری۔ اتفاقاً نواب دلاور جنگ نے بلوا کر، اپنے چھوٹے بھائی میر محمد کاظم خاں کی اتالیقی کے واسطے مقرر کیا۔ قریب دو سال کے وہاں رہنا ہوا۔ لیکن نباہ اپنا نہ دیکھا، تب منشی میر بہادر علی جی کے وسیلے سے حضور تک جان گلکرسٹ صاحب، بہادر دام اقبالہ، کے رسائی ہوئی''

ڈاکٹر جان گل کرسٹ کا تعلق فورٹ ولیم کالج سے تھا اور فورٹ ولیم کالج کلکتہ میں انگریزوں کو ہندوستانی زبانیں سکھانے کے لئے قائم کیا گیا تھا۔ اس کالج میں اہل زبان کو محض اس لئے ملازم رکھا گیا کہ وہ انگریزوں کے لئے ہندوستان کی مقبول کتابوں کو آسان ہندوستانی زبان میں اس انداز سے لکھیں کہ وہ انگریزوں کے لئے نہ صرف زبان سیکھنے کا ذریعہ بنیں بلکہ یہاں کی تہذیب و معاشرت سے بھی واقفیت حاصل ہو۔ ۱۷۹۹ء میں ٹیپو سلطان کی شہادت کے بعد انگریزوں کے حوصلے بلند ہوگئے اور مکمل ہندوستان پر حکومت کا خواب پورا ہوتا نظر آیا۔ ٹیپو سلطان پر فتح کی یاد میں لارڈ ویلزلی کے ہاتھوں فورٹ ولیم کالج کا قیام عمل میں آیا۔ انگریزوں نے اپنے بڑھتے ہوئے اثر و رسوخ اور دائرہ حکومت کو دیکھ کر یہ ضرورت محسوس کی کہ حکومت اور تجارت کرنے کیلئے ضروری ہے کہ ہندوستان کی



مقامی زبانیں سیکھی جائیں تاکہ انگریز افسر یہاں کے لوگوں سے بہتر طور پر رابطہ قائم کر سکیں۔ اس ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے لارڈ ویلزلی نے ڈاکٹر جان گل کرسٹ کی مدد سے کلکتہ میں ۱۰ جولائی ۱۸۰۰ء کو فورٹ ولیم کالج قائم کیا۔ گل کرسٹ ہندوستان میں بحیثیت اسسٹنٹ سرجن کے آئے تھے۔ ہندوستان کی زبانوں اور یہاں کے رسم و رواج سے انہیں خاص دلچسپی تھی۔ انہوں نے زبانوں سے متعلق کئی کتابیں بھی تالیف کیں۔ ہندوستانی زبانوں سے دلچسپی محض ان کے ذاتی شوق کی وجہ سے تھی۔ اس دلچسپی کا مظہر اورینٹل سیمینری مدرسہ بھی تھا جو جنوری ۱۷۹۹ء میں لارڈ ویلزلی کی ایما پر کھولا گیا جسے فورٹ ولیم کالج کا پیش رو بھی کہا جاتا ہے۔

فورٹ ولیم کالج کے قیام کے بعد ہندوستانی زبانوں کے شعبہ کی ذمہ داری ڈاکٹر جان گلکرسٹ کے سپرد کی گئی تھی گل کرسٹ نے اپنے تقرر کے بعد ہندوستان کے نامور ادیبوں اور مترجمین کو کالج میں ملازم رکھا تاکہ عربی، فارسی اور سنسکرت میں موجود قصے، کہانیوں اور دیگر علوم کی کتابوں کا سادہ اور سلیس اردو میں ترجمہ ہوسکے۔ انگریزوں کو ہندوستانی تہذیب و تمدن، تاریخ و جغرافیہ اور زبانوں سے واقف کرانے کا یہ سب سے بہتر طریقہ تھا۔ بقول پروفیسر خواجہ احمد فاروقی:

''گل کرسٹ نے زبان کی تعلیم کا سب سے بہتر طریقہ یہ سمجھا کہ عام بول چال کی زبان میں یہاں کی مشہور داستانیں، اخلاقی کہانیاں، تاریخیں اور دوسرے موضوعات سے متعلق کتابیں مرتب کرائی جائیں اور ان کے ذریعہ صاحبانِ نوآموز کو زبان سکھائی جائے اور مزید تحصیل کی ترغیب دی جائے۔ اُس نے اس کام کے لئے ایسے منشیوں کو منتخب کیا جن کی عبارت وانشا بھروسے کے قابل ہو اور جو روزمرّہ اردو میں اپنا مطالب ادا کرسکیں''۔

گل کرسٹ نے کالج میں ایسے اردو داں افراد کا تقرر کیا جنہیں زبان و بیان پر قدرت حاصل تھی اور جو سادہ، سلیس اور بامحاورہ زبان لکھ سکتے تھے۔ گل کرسٹ کے زمانے

میں جو اردو ادیب کالج سے وابستہ رہے ان میں میرامّن کے علاوہ سید حیدر بخش حیدری، میر شیر علی افسوسؔ، میر بہادر علی حسینی، مرزا کاظم علی جوانؔ، نہال چند لاہوری، مولوی اکرام علی، مظہر علی خاں ولاؔ، حفیظ الدین احمد، للو لال جی، بنی نرائن جہاںؔ، مرزا علی لطفؔ، مولوی امانت اللہ، مولوی خلیل علی خاں اشکؔ، مرزا جان طپش وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ کالج سے وابستہ ادیب منشی کہلاتے تھے۔ ان سبھی کو زبان و بیان پر قدرت حاصل تھی انہوں نے بہت سادہ، سلیس، اور بامحاورہ زبان میں کتابیں لکھیں۔

میرامّن کا تقرر ۴ مئی ۱۸۰۱ء کو فورٹ ولیم کالج میں چالیس روپے ماہوار تنخواہ پر ہوا۔ اتفاق یہ ہے کہ میر بہادر علی حسینی کا تقرر بھی اسی دن ہوا جن کے واسطہ سے میرامّن گل کرسٹ تک پہنچے تھے۔ دونوں کے تقرر میں فرق یہ تھا کہ بہادر علی چیف منشی کے عہدے پر فائز ہوئے جس کی تنخواہ دو سو روپے ماہوار تھی اور میرامّن کا تقرر ماتحت منشی کے طور پر ہوا۔ فورٹ ولیم کالج سے میرامّن پانچ برس وابستہ رہے۔ ۴ جون ۱۸۰۶ء میں ایک طالب علم کو پڑھانے سے معذوری ظاہر کرنے پر چار مہینے کی پیشگی تنخواہ دے کر میرامّن کو ملازمت سے سبکدوش کر دیا گیا، میرامّن کالج کی ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد کتنے عرصے تک زندہ رہے، اس کے بارے میں کچھ معلومات فراہم نہیں ہوتیں، البتہ قیاساً یہ کہا جاسکتا ہے کہ زیادہ عرصہ تک بقید حیات نہیں رہے ہوں گے کیونکہ ملازمت سے سبکدوشی کا سبب ان کی ضیعفی اور جسمانی کمزوری بتایا گیا ہے۔ ایک اندازے کے مطابق ان کی عمر اس وقت ستر (۷۰) سال کے آس پاس رہی ہوگی۔ میرامّن کی وفات کب اور کہاں ہوئی؟ کہاں انہیں دفن کیا گیا؟ کچھ معلوم نہیں۔ جیسا کہ میرامّن نے باغ و بہار کے دیباچہ میں لکھا ہے کہ ان کے اوپر خاندان کے دس افراد کی ذمہ داری ہے لیکن وثوق سے ان کے اہل خاندان کے بارے میں کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ بعض تذکرہ نگاروں نے ان کے بیٹے کا ذکر کیا ہے۔ انہی تذکروں کی بنیاد پر بعض محققین نے لکھنؤ کے مشہور ریختی گو ''میر یار علی جان صاحب'' اور میر احسن کو ان کی اولاد کہا ہے۔ لیکن رشید حسن خاں کی تحقیق کے مطابق یہ محض مفروضات ہیں ان میں سچائی کچھ بھی نہیں بعض محققین نے یہ بھی کہا ہے کہ میرامّن ۱۸۰۶ء



میں کالج کی ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد زیادہ عرصہ تک زندہ نہیں رہے کیونکہ انہوں نے ملازمت کے بعد تصنیف و تالیف کا کوئی کام نہیں کیا۔ یہ بھی محض مفروضہ ہے کیونکہ میرامّن نے کالج کی ملازمت سے پہلے بھی تصنیف و تالیف کا کوئی کام انجام نہیں دیا۔ ''باغ و بہار'' اور ''گنج خوبی'' ان کی ملازمت کی تالیفات ہے جن کے لئے انہیں معاوضہ دیا گیا۔ اگر تصنیف و تالیف سے انکی ذاتی دلچسپی ہوتی تو ملازمت سے قبل بھی کچھ لکھتے۔ یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ میرامّن کا نام فورٹ ولیم کالج اور باغ و بہار کے حوالے سے ہی یاد کیا جاتا ہے اور کالج کی ملازمت انہوں نے عمر کے آخری حصہ میں کی۔ بہرحال کالج کی ملازمت سے قبل یا بعد انہوں نے کوئی تصنیفی کام کیا ہو یا نہیں ''باغ و بہار'' ہی ان کا ایک ایسا کارنامہ ہے جس نے انہیں شہرت عام اور بقائے دوام عطا کی۔ میرامّن نے فورٹ ولیم کالج کی پانچ سالہ ملازمت کے دوران باغ و بہار اور گنج خوبی دو کتابیں لکھیں۔ ''باغ و بہار''، قصہ ''چار درویش'' اور ''گنج خوبی''، ''اخلاق محسنی'' کا اردو ترجمہ ہے۔

''باغ و بہار'' سے متعلق مختلف ناقدین رقمطراز ہیں:

''اس کی زبان نہایت شستہ اور بامحاورہ ہے۔ اردو فصیح اور مستند ہے۔ ان کی نثر کو میر تقی میر کے ہم پلہ مانا گیا ہے۔''

(محمد یحییٰ تنہا۔ سیر المصنفین)

''باغ و بہار میں وہ زبان نظر آتی ہے جسے اردوئے معلّیٰ کہتے ہیں۔''

(سید نصیر الدین خیال۔ مغل اور اردو)

''میرامّن کی عبارت میں ایک خاص آہنگ ہے۔ جسے موسیقیت یا وزن سے کوئی سروکار نہیں۔ جملوں کی ساخت ترتیب اور حرکت میں باریکی، تناسب اور جاذبیت ہے گویا یہ ہلکی ہلکی چھوٹی بڑی موجوں کی طرح رواں ہیں ان میں ایک قسم کا بہاؤ ہے۔''

(کلیم الدین احمد۔ اردو زبان اور فن داستان گوئی)

''باغ و بہار کی مقبولیت بنیادی طور پر اس کی فصیح زبان اور بے مثل

اسلوب بیان کی مرہون منت ہے۔ امّن کا صاحب طرز ہونا ہر سطر میں نمایاں ہے''۔ (گیان چند۔ اردو کی نثری داستانیں)

''زندہ نثر کا پہلا قدم میرامّن کا یہ تصنیفی کارنامہ تھا جس کو باغ و بہار کہتے ہیں۔۔ میرامّن نے ہمیں بولتی چالتی جیتی جاگتی نثر سے روشناس کرایا جس میں روزمرّہ کے علاوہ ماحول کی زندگی کا انعکاس بھی موجود ہے''۔(سید عبداللہ۔ میر امّن سے عبدالحق تک)

''باغ و بہار کو جدید اردو نثر کا پہلا صحیفہ کہا جائے تو کچھ بے جا نہ ہوگا'' (رشید حسن خاں۔۔۔مقدمہ باغ و بہار)

''لفظ کو اس کے صحیح مفہوم میں۔ ٹھیک موقع پر استعمال کرنا اصل انشاء پردازی ہے اور اس میں میرامّن کو بڑا کمال حاصل ہے۔''
(مولوی عبدالحق۔ مقدمہ باغ و بہار)

''ہمارے تمام بڑے ناول نگاروں اور افسانہ نویسوں نے باغ و بہار کے مطالعہ سے قصہ گوئی کا پہلا سبق سیکھا ہے۔ خواہ وہ نذیر احمد ہوں یا پریم چند، ان سب کے یہاں باغ و بہار کی سادگی، باغ و بہار کا اسلوب ستر پردوں میں چھپنے کے بعد بھی جھلک اٹھتا ہے۔۔۔ باغ و بہار ایک زندہ کتاب ہے۔'' (ابوالخیر کشفی ــــ مقدمہ باغ و بہار)

''میرامّن نے اردو نثر کو نیا آہنگ دیا۔ دلّی کے ٹھیٹھ محاورے میں اپنی جدّت طبع اور خوش مذاقی سے جو گل بوٹے کھلائے ان کی مہک برقرار ہے۔ اس لئے اپنے وقت کی نزاعی داستان آج کی کلاسیک ہے''

(سلیم اختر۔ باغ و بہار، تحقیق و تنقید کے آئینے میں)

میرامّن نے باغ و بہار کو ۱۸۰۱ء میں لکھنا شروع کیا اور ۱۸۰۲ء میں اسے مکمل کیا۔ ''باغ و بہار'' اس کا تاریخی نام ہے جس سے ۱۲۱۷ ہجری نکلتا ہے۔ ''باغ و بہار'' پہلی



بار ۱۸۰۳ء میں کلکتہ سے شائع ہوئی۔ جیسا کہ پہلے بیان کیا جاچکا ہے کہ فورٹ ولیم کالج میں تیار ہونے والی کتابوں کا مقصد انگریز افسران کو ہندوستانی زبانیں سکھانا تھا تاکہ اہل ہند سے رابطہ میں آسانی ہوجائے اور براہ راست ان سے گفتگو ہوسکے۔ میرامّن کی ''باغ و بہار'' بھی اسی کا ایک حصہ ہے۔ میرامّن نے اس وقت کے مشہور اور مقبول قصہ چہار درویش کے ترجمہ کا کام میرامّن کو دیا۔ ''باغ و بہار'' میں وجہ تالیف یوں بیان کی گئی ہے:

''صاحبان ذی شان کو شوق ہوا کہ اردو زبان سے واقف ہوکر، ہندوستانیوں سے گفت وشنید کریں اور ملکی کام کو بہ آگاہی تمام انجام دیں۔ اس واسطے کتنی کتابیں اسی سال، بموجب فرمائش کے تالیف ہوئیں''

میرامّن آگے لکھتے ہیں:

''اب خداوند نعمت، صاحب مروّت، نجیبوں کے قدردانوں، جان گل کرسٹ صاحب نے کہ ہمیشہ اقبال ان کا زیادہ رہے۔ جب تک تلک گنگا جمنا ہے۔ لطف سے فرمایا کہ اس قصّے کو ٹھیٹھ ہندوستانی گفتگو میں جو اردو کے لوگ ہندو مسلمان، عورت مرد، لڑکے بالے، خاص و عام آپس میں بولتے چالتے ہیں۔ ترجمہ کرو، موافق حکم حضور کے میں نے اسی محاورے میں لکھنا شروع کیا جیسے کوئی باتیں کرتا ہے''۔

یہ مسئلہ اکثر محققین کے درمیان زیر بحث رہا ہے کہ ''باغ و بہار'' کس کتاب کا ترجمہ ہے۔ میرامّن نے خود اس قصہ کی اصل کو حضرت امیر خسروؒ سے وابستہ کیا ہے لیکن اس سلسلہ میں نہ کوئی روایت ہے اور نہ ثبوت، محض ایک خیال ہے، عام طور پر کسی قصّے یا واقعہ کی مقبولیت کو دیکھتے ہوئے اس کی اہمیت کو دوبالا کرنے کے لئے اسے کسی بڑی شخصیت سے جوڑ دیتے ہیں۔ جس سے سننے یا پڑھنے والے کے دل میں اور عقیدت بڑھ جاتی ہے۔
''باغ و بہار'' کے دیباچہ میں میرامّن لکھتے ہیں:

"یہ قصہ چار درویش کا ابتداء میں امیر خسرو دہلوی نے
اس تقریب سے کہا کہ حضرت نظام الدین اولیا زری زر بخش، جو اُن
کے پیر تھے، اور درگاہ ان کی دلّی میں قلعے سے تین کوس، لال
دروازے کے باہر، مٹیا دروازے سے آگے، لال بنگلے کے پاس ہے،
ان کی طبیعت ماندی ہوئی، تب مرشد کے دل بہلانے کے واسطے
امیر خسرو یہ قصہ ہمیشہ کہتے اور بیمار داری میں ہمیشہ حاضر رہتے۔ اللہ
نے چند روز میں شفادی۔ تب انہوں نے غسل صحت کے دن یہ دعا
دی جو کوئی اس قصے کو سنے گا، خدا کے فضل سے تن درست رہے گا،
جب سے یہ قصہ فارسی میں مروج ہوا"

اس روایت کو اکثر محققین نے تسلیم نہیں کیا ہے البتہ "باغ و بہار" کے ماخذ کے بارے میں عام طور پر کہا جاتا ہے کہ یہ فارسی قصہ چار درویش کا ترجمہ ہے۔ لیکن گل کرسٹ اور بعض دوسرے محققین کے بیان سے صاف ظاہر ہے اس کی تالیف میں تحسین کی "نوطرز مرصع" سے بھی استفادہ کیا گیا ہے، گل کرسٹ نے "باغ و بہار" کے انگریزی مقدمہ میں لکھا ہے:

"عطا حسین خان نے ابتداً اصل فارسی سے اس کا ترجمہ
کیا مگر چونکہ اس کی زبان کثرت تراکیب، محاورہ فارسی وغیرہ مغلق
اور قابل اعتراض مانی گئی اس لئے اس نقص کو رفع کرنے کی غرض
سے کالج کے ملازمین میں سے میرامّن دہلوی نے مذکورہ بالا ترجمے
سے موجودہ متن تیار کیا ہے"

اس بات کی وضاحت "باغ و بہار" کے پہلے ایڈیشن کے سرورق پر بھی موجود ہے۔ لکھا ہے:

"ماخذ اس کا نوطرز مرصّع وہ ترجمہ کیا ہوا عطا حسین خاں
کا ہے فارسی قصہ چاردرویش سے"

لندن سے ۱۸۴۴ء اور ۱۸۶۱ء میں "باغ و بہار" کو ڈنکن فاربس نے شائع کیا



اس ایڈیشن کے سرورق پر بھی درج ہے:

"باغ و بہار" تالیف کیا ہوا میرامّن دلّی والے کا ماخذ
اس کا نوطرز مرصع کہ وہ ترجمہ کیا ہوا عطا حسین خاں کا ہے فارسی حصّہ
چاردرویش سے"

بہرحال "باغ و بہار" کے مطالعے اور قصے کے اجزاء کی ترتیب کو دیکھ کر یہ بات ظاہر ہو جاتی ہے کہ میرامّن نے میر احمد خلف شاہ محمد کے فارسی قصہ چار درویش کو بھی سامنے رکھا ہے اور تحسین کی نوطرز مرصع سے بھی استفادہ کیا ہے۔ مولوی عبدالحق نے ماخذات پر گفتگو کرتے ہوئے یہ نتیجہ نکالا ہے:

"اصل یہ ہے کہ ترجمہ ان دو میں سے کوئی بھی نہیں،
فارسی قصے کو اپنی اپنی زبان میں بیان کر دیا ہے لیکن جہاں کہیں نوطرز
مرصّع اور فارسی کتاب میں اختلاف ہے۔ باغ و بہار نے نوطرز مرصّع
کا اتباع کیا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ باغ و بہار جیسا کہ عام
طور پر مشہور ہے فارسی قصے کا ترجمہ نہیں بلکہ اس کا ماخذ نوطرز مرصّع
ہے۔ بعض مقامات پر تو الفاظ اور جملے ہی لکھ دیئے ہیں جو نوطرز
مرصّع میں ہیں"

غرضکہ "باغ و بہار" کے ماخذات پر اردو محققین نے اچھی بحث کی ہے۔ ہمارا مقصد اس بحث میں الجھنا نہیں البتہ اتنا ضرور ہے کہ اٹھارہویں صدی میں عوام و خواص کے درمیان قصہ چار درویش اس قدر مقبول تھا کہ اسے سن کر محمد شاہ بادشاہ نے حکیم محمد علی الخاطب بہ معصوم علی خاں کو فارسی زبان میں قلمبند کرنے کا حکم دیا۔ بعض محققین کا کہنا ہے کہ محمد علی نے پہلے بہ زبان ہندی یعنی اردو بھی لکھا تھا اسی طرح محمد غوث زرّیں کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ انہوں نے فارسی اور اردو دونوں زبانوں میں قصہ چار درویش قلمبند کیا ہے۔ اس قصہ کی مقبولیت ہی نے اسے انگریزوں تک پہنچایا اور ڈاکٹر گل کرسٹ نے میرامّن سے آسان زبان میں لکھوایا۔ انگریزوں کے ہندوستانی نصاب میں اسے شامل کیا

گیا۔ بقول ڈنکن فاربس:

''ہندستانی ادب میں اب تک ضبط تحریر میں لائے گئے
تمام ادبی کارناموں میں باغ و بہار کی برتری مسلم اور عالمگیر ہے
تقریباً نصف صدی سے کمپنی کے جونیئر ملازمین کے اس امتحان کے
لئے نصابی کتاب کی حیثیت سے اس کی فوقیت برقرار ہے''۔

''باغ و بہار'' کی مقبولیت کا یہ عالم تھا کہ اس کے اردو میں نہ صرف متعدد ایڈیشن شائع ہوئے مختلف زبانوں میں ترجمے ہوئے۔ ''باغ و بہار'' کا قصہ اگرچہ پرانا تھا لیکن میرامّن کے سلیس اور بامحاورہ انداز بیان نے اسے نیا رنگ و روپ دے کر تاریخ ادب اردو کا ایک اہم حصہ بنادیا۔

''باغ و بہار'' کی کہانی وہی ہے جو نوطرز مرصّع کی ہے یعنی ملک روم کا ایک بادشاہ ہے کہ نام اس کا آزاد بخت ہے۔ نوشیرواں کی سی عدالت ہے، حاتم کی سی سخاوت اس کے وقت میں رعایا خوشحال ہے۔ ہر ایک کے گھر میں دن عید اور رات شب برات ہے۔ بہت بڑی سلطنت ہے۔ ہر طرح کا عیش و آرام ہے۔ بادشاہ کی عمر چالیس ہو چکی ہے لیکن اولاد سے محروم ہے جو اس کے نام اور سلطنت کو قائم رکھ سکے۔ مایوسی اور نااُمیدی کی حالت میں بادشاہ آزاد بخت سب کچھ چھوڑ کر گوشہ نشین ہوجاتا ہے۔ سلطنت میں ابتری پھیل جاتی ہے۔ بغاوت سر اٹھاتی ہے یہ سب دیکھ کر اس کا عاقل وزیر بادشاہ کے پاس جاتا ہے، روتا پیٹتا ہے کہ سلطنت برباد ہورہی ہے۔ باغی سر اُٹھا رہے ہیں۔'' بہتر یوں ہے کہ جہاں پناہ ہردم اور ہر ساعت دھیان اپنا خدا کی طرف لگا کر دعاء مانگا کریں۔ اس کی درگاہ سے کوئی محروم نہیں رہا، لیکن سلطنت کے کام کاج پر بھی نظریں رکھیں۔ رات عبادت میں گزاریں۔ وزیر کے مشورہ پر بادشاہ آزاد بخت عمل کرتا ہے ایک رات بھیس بدل کر قبرستان کی طرف سکون کی تلاش میں نکل جاتا ہے۔ اندھیری رات ہے، تیز ہوائیں چل رہی ہیں کہ بادشاہ کو دور سے ایک شعلہ سا نظر آتا ہے۔ سوچتا ہے کہ یہ کیا طلسم ہے جو آندھی میں چراغ جل رہا ہے۔ قریب جاکر دیکھتا ہے کہ چار فقیر کفنیاں پہنے، زانو پر سر دھرے، عالمِ



حال میں خاموش بیٹھے ہیں۔ بادشاہ خاموشی سے ایک جانب چھپ کر بیٹھ جاتا ہے تاکہ ان کا احوال جان سکے۔ پھر یہ چار درویش رات گزارنے کے لئے اپنی اپنی سرگزشت بیان کرتے ہیں۔ پہلا درویش یمن کے سوداگر ملک التجار کا بیٹا ہے۔ باپ کے انتقال کے بعد اس کی جمع کی ہوئی دولت سے عیش وعشرت کی زندگی گزارتا ہے۔ دولت کی چاہت میں اس کے لُنڈے، پھانکڑے، مفت کھانے پینے والے، جھوٹے، خوشامدی آکر آشنا ہوئے۔ اور مصاحب بنے، ان سے آٹھ پہر صحبت رہنے لگی۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ اب دمڑی کی ٹھنڈیاں میسر نہیں جو چبا کر پانی پیوں، دو تین فاقے کڑاکے کے کھینچے۔ تاب بھوک کی نہ لا سکے۔ بالآخر یہ درویش اپنی بہن کے گھر جاتا ہے۔ بہن سماج میں بدنامی کے ڈر سے اُسے کچھ روپے دیکر ایک قافلے کے ساتھ تجارت کے لئے بھیجتی ہے۔ پھر کچھ ایسے حالات بنتے ہیں کہ دمشق کی ایک شہزادی کے عشق میں پھنس جاتا ہے۔ شہزادی پہلے سے ہی کسی بے وفا کے عشق میں مبتلا تھی۔ سوداگرزادے کے ہاتھ یہاں بھی ناکامی آتی ہے۔ ہر طرف سے ناکام ہوکر پہاڑ سے کود کر خودکشی کرنے کا ارادہ کرتا ہے کہ ایک نقاب پوش آتے ہیں اور اُسے اس ارادے سے باز رہنے کے لئے کہتے ہیں اور فرماتے ہیں۔'' کیوں تو اپنے مرنے کا قصد کرتا ہے؟ خدا کے فضل سے ناامید ہونا کفر ہے۔ جب تلک سانس ہے، تب تلک آس ہے۔'' وہ نقاب پوش جو حضرت علیؑ تھے، سوداگرزادے کو مشورہ دیتے ہیں کہ ملک روم جا، جہاں تیرے جیسے تین اور درویش ملیں گے، ان کے ملنے کے بعد ہی تیری مراد پوری ہوگی، اس کے بعد دوسرا درویش اپنا قصہ سناتا ہے۔

دوسرا درویش فارس کا شاہزادہ ہے۔ بڑے ناز ونعم سے اس کی پرورش ہوئی، کئی اتالیق اس کی تربیت کیلئے مقرر ہوئے۔ ایک دن ایک مصاحب دانا نے اسے حاتم کا قصہ سنایا کہ حاتم نام کا بادشاہ اپنی سخاوت کے لئے مشہور تھا ایک بار ایک عرب بادشاہ نوفل حاتم کی شہرت کے سبب اس کا دشمن ہوگیا اور اس نے اس پر حملہ کیا۔ حاتم نے سوچا بلاوجہ خلق خدا کا خون ہوگا، جنگل کی طرف نکل گیا۔ نوفل نے حاتم کی گرفتاری پر پانچ سو اشرفیوں کا انعام رکھا۔ ایک دن ایک بوڑھا لکڑہارا اور اس کی بیوی جنگل میں باتیں کررہے تھے کہ اگر

حاتم ہمیں مل جاتا تو ہمیں پانچ سو اشرفیاں ملتیں اور ہمارے اچھے دن آجاتے۔ حاتم یہ بات سُن کر باہر آیا اور بوڑھے سے کہا کہ میں حاتم ہوں مجھے نوفل کے پاس لے چلو، تمہیں انعام کی رقم مل جائے گی۔ بوڑھا اس بات پر راضی نہ ہوا کہ یہ خلاف انسانیت ہے لیکن حاتم خود نوفل کے پاس پہنچا اور کہا کہ اس بوڑھے اور بڑھیا نے مجھے پکڑا ہے، انہیں انعام کی رقم دو۔ نوفل اس بات سے بہت متاثر ہوا اور حاتم کی حکومت واپس کردی۔ حاتم کی کہانی سن کر شہزادہ کے اندر بھی سخی بننے کا جذبہ اُبھرا۔ اس نے چالیس دروازوں کا ایک محل بنوایا اور ہر دروازے پر آنے والے کی مدد کی۔ ایک فقیر نے پہلے دروازے پر ایک اشرفی مانگی، پھر دوسرے اور تیسرے دروازے سے، غرض اس نے چالیسوں دروازوں سے چالیس اشرفیاں حاصل کیں۔ فقیر نے پھر پہلے دروازے سے مانگنا شروع کیا۔ شاہزادے نے کہا نہایت لالچی ہو، اس بات پر فقیر سب اشرفیاں پھینک کر چلا گیا اور کہا تم کیا سخاوت کروگے۔ سخاوت تو بصرہ کی شاہزادی پر ختم ہوتی ہے۔ اس بات کو سن کر شاہزادہ شاہزادی سے ملنے کی خواہش لیکر بصرہ پہنچتا ہے۔ شہر میں اس کی بہت خاطر مدارات ہوتی ہے۔ وہ شاہزادی سے ملنے کے لئے ایک رقعہ بھیجتا ہے اور شادی کی پیشکش رکھتا ہے۔ شاہزادی مہر میں ایک شرط رکھتی ہے کہ وہ شہر نیم روز میں اس بیل سوار شاہزادے کی خبر لائے جو ہر چاند کی پہلی تاریخ کو ایک غلام کو قتل کرتا ہے۔ شاہزادہ یعنی دوسرا درویش پہلے تو شاہزادہ کی بے شمار دولت کا راز معلوم کرتا ہے پھر شاہزادے نیم روز کا راز جاننے کے لئے نکلتا ہے، شاہزادہ کی نیم روز سے ملاقات ہوتی ہے۔ اس کی دکھ بھری داستان سنتا ہے، پھر اس کی مدد کیلئے پانچ برس تک ویرانے میں بھٹکتا رہتا ہے، بالآخر ناامید ہوکر پہاڑ سے کود کر خودکشی کا ارادہ کرتا ہے۔ وہی نقاب پوش آکر اسے خودکشی سے روکتے ہیں اور آزاد بخت اور تینوں درویشوں کے پاس جانے کی صلاح دیتے ہیں۔ دوسرے درویش کا یہ قصہ جب پورا ہوتا ہے تو صبح ہوجاتی ہے۔ بادشاہ آزاد بخت واپس محل چلا جاتا ہے اور چاروں درویشوں کو محل میں بلاتا ہے۔ پہلے اپنا احوال بیان کرتا ہے، پھر باقی دو درویشوں کا قصہ سنتا ہے۔

بادشاہ آزاد بخت اپنا قصہ اس طرح سناتا ہے کہ جب میں باپ کے انتقال کے



بعد بادشاہ بنا تو ایک سوداگر نے جو بدخشاں کا رہنے والا تھا پانچ مثقال کا ایک قیمتی لعل نذر کیا میں اتنا خوش ہوا کہ روزانہ اہل دربار کو فخریہ انداز میں دکھاتا تھا ایک دن ایک وزیر نے اعتراض کرتے ہوئے کہا کہ یہ آپ کی شان کے خلاف ہے کہ ایک پتھر پر اتنا فخر کرتے ہیں۔ نیشاپور کے ایک سوداگر نے سات مثقال کے وزن کے بارہ لعل اپنے کتے کے گلے میں ڈال رکھے ہیں۔ مجھے یہ بات ناگوار گزری اور میں نے وزیر کو قتل کا حکم دے دیا۔ لیکن فرنگ کے سفیر کی سفارش پر اسے قید کردیا۔ ثبوت فراہم کرنے کیلئے ایک سال کی مہلت دی۔

اُس وزیر کی بیٹی بھیس بدل کر تحقیق کے لئے نیشاپور گئی اور اس سوداگر کو جو خواجہ سگ پرست کے نام سے مشہور تھا اپنے ساتھ لے آئی۔ میرے حکم سے خواجہ سگ پرست نے اپنی داستان بیان کی کہ وہ فارس کے ایک سوداگر کا بیٹا ہے۔ جن آدمیوں کو اس نے پنجروں میں قید کیا ہے وہ اس کے بھائی ہیں جب اس کی عمر چودہ برس کی تھی اس وقت اس کے والد کا انتقال ہوگیا۔ بھائیوں نے تمام مال و اسباب پر قبضہ کرکے اُسے گھر سے نکال دیا۔ اس نے ایک حویلی اور ایک بزازی کی دکان کھولی۔ گھر چھوڑتے وقت یہ کتا میرے ساتھ چلا آیا، ایک دن اُسے معلوم ہوا کہ اس کے بھائیوں نے سب مال واسباب لٹا دیا اور انہیں قرض واپس نہ کرنے کی وجہ سے ایک یہودی مارتا ہے، وہ گیا اور قرض کی رقم ادا کرکے بھائیوں کو آزاد کرایا اور پھر بیس ہزار کا تجارت کا سامان دے کر بخارہ بھیجا لیکن بعد میں معلوم ہوا کہ دونوں بھائیوں نے جوئے اور عیاشی میں سب گنوادیا، وہ پھر ان دونوں کو گھر لے آیا اور انہیں ساتھ لے کر تجارت کے لئے کشتی میں سوار ہوا۔ کتا بھی ساتھ گیا۔ دوران سفر اُن دغاباز بھائیوں نے اسے دریا میں پھینک دیا، کتا بھی دریا میں کود گیا۔ وہ اُس کے سہارے آٹھ دن میں دریا کے کنارے پہنچا۔ جب شہر پہنچا تو بھائیوں سے پھر ملاقات ہوگئی اس بار ان بھائیوں نے اسے قتل کے جھوٹے معاملے میں پھنسوا کر پھانسی کی سزا دلوائی۔ لیکن اس ملک کے بیمار بادشاہ نے خیرات کی اور قیدیوں کو آزاد کیا تو وہ چھوٹ گیا۔ بھائیوں نے پھر اسے کنوئیں میں قید کرادیا۔ وہ پھر وہاں سے آزاد ہوا کتا ہر بُرے وقت میں اس کا مددگار رہا۔ جب وہ شادی کرکے ایک جگہ رہنے لگا تو پھر بھائیوں کے ظلم کا

شکار ہوا۔ وہ بار بار بچتا رہا اور بھائی ہر بار اُسے نقصان پہنچاتے رہے۔ بالآخر اس نے دو پنجرے بنوائے اور بھائیوں کو قید کیا۔ کتے کا بچا ہوا کھانا بھائیوں کو کھلاتا۔ خواجہ سگ پرست نے کتے کے گلے میں پڑے ہوئے لعلوں کا بھی قصہ سنایا۔خواجہ سگ پرست کی کہانی ختم ہونے کے بعد وزیرزادی نے بتایا کہ یہ سب کچھ اس نے اپنے والد کی رہائی کے لئے کیا۔ وزیر زادی اور خواجہ سگ پرست کی شادی ہوگئی۔ بادشاہ آزاد بخت کی کہانی کے بعدتیسرے درویش نے اپنا قصہ سنایا۔

تیسرا درویش بادشاہ عجم کا اکلوتا شاہزادہ تھا ایک روز شکار کے واسطے جنگل کی طرف گیا اور ایک ہرن کا پیچھا کیا۔ تیر مارا، ہرن کے پانو میں لگا، وہ زخمی ہرن ایک باغ میں پہنچا وہاں ایک بزرگ ہرن کا تیر نکالنے لگے اور مارنے والے کو کوسنے لگے۔شاہزادے نے معافی چاہی ۔شاہزادہ کھاپی کر وہیں پر سورہا، نیند میں رونے کی آواز سن کر جب آنکھ کھلی تو دیکھا کہ وہاں کچھ بھی نہیں۔ بس ویرانہ ہے اور وہ تنہا پلنگ پر لیٹا ہے۔ اسے ایک پردہ نظر آیا جہاں سے رونے کی آواز آرہی تھی۔ اٹھا کر دیکھا کہ وہ بوڑھا ایک پری زاد عورت کے پانو پر سر رکھ کر رو رہا ہے بہت ضد کرنے پر اس بوڑھے نے اپنا قصہ سنایا، وہ نعمان سیاح نام کا ایک بڑا سوداگر تھا، دنیا کی سیر کرتے کرتے جزیرۂ فرنگ میں پہنچا۔ وہاں کی شاہزادی مہر نگار نے مجھے طلب کیا۔ میں اسے دیکھ کر اس کا عاشق ہوا ۔ شاہزادی نے ایک رقعہ اور ایک انگوٹھی دے کر دلکش نامی باغ کی طرف وہاں کے داروغہ کیخسرو کے پاس جواب لانے کے لئے بھیجا، میں وہاں پہنچا، باغ کیا تھا بہشت کا منظر تھا۔ باغ میں ایک پنجرے میں ایک جوان قید تھا میں نے وہ رقعہ جوان کو دیا جوان شاہزادی کا احوال پوچھنے لگا۔ اتنے میں بہت سے سپاہیوں نے آکر مجھ پر حملہ کیا اور مجھے بہت مارا، میں نے مارنے کی وجہ معلوم کی تو سپاہیوں نے مجھے بتایا کہ یہ جوان بادشاہ کا بھتیجا ہے، اس کا باپ بادشاہ تھا، مرتے وقت وہ اپنے بیٹے کا ہاتھ بھائی کے ہاتھ میں دے گیا، بھائی شاہزادے کو قید کرکے خود بادشاہ بن گیا ، شاہزادی اور شاہزادہ ایک دوسرے کو پسند کرتے تھے موجودہ بادشاہ کو یہ منظور نہیں تھا۔ وہ شاہزادے کو مارنا چاہتا تھا، ایک وزیر نے شاہزادی کو شاہزادے



نے مارنے کے لئے آمادہ کیا۔ شاہزادی بظاہر اسے قتل کرنے آئی لیکن قریب آکر اس کے گلے سے لگ گئی بادشاہ نے جوان شاہزادے کو پھر پنجرے میں بند کردیا۔ شاہزادی مہر نگار نے میرا علاج کرایا اور کچھ روپیہ دے کر رخصت کیا۔ مجھے اس ملکہ سے محبت ہوگئی، کچھ عرصہ ادھر اُدھر بھٹکا آخر میں پھر اس کے شہر میں پہنچ گیا، دیدار کے لئے ترستا رہا۔ ایک دن ایک رستم ایسا پہلوان ایک تابوت کے ساتھ ملا۔ معلوم ہوا کہ شاہزادہ کو کسی وزیر نے دھوکے سے مار دیا اور یہ پہلوان جو شاہزادے کا دودھ شریک بھائی تھا اس تابوت کو لئے پھرتا ہے اور اس کا ماتم کرتا ہے اس جوان کو میں نے اپنا حال بتایا اس نے مجھ پر رحم کیا اور مجھے شاہزادی سے ملوایا۔ شاہزادی نے میرا احوال سن کر ایک رات مجھ سے کہا کہ یہاں میرا دل گھبراتا ہے مجھے یہاں سے لے چل۔ میں بہت خوش ہوا، اسے لے کر شہر سے باہر نکل گیا۔ لیکن راستہ بھٹک گیا۔ شاہزادی چلتے چلتے تھک گئی۔ ناچار ایک مقفل حویلی دیکھ کر میں نے اس کا تالا توڑا۔ رات کو وہاں آرام کیا۔ صبح کو شہر میں شور مچا کہ شاہزادی غائب ہوگئی۔ ہر طرف اس کی تلاش میں آدمی دوڑائے گئے۔ عورتیں گھروں میں گھس گھس کر ڈھونڈنے لگیں۔ اتفاق سے ایک دن دروازہ کھلا دیکھ کر ایک بوڑھی عورت حویلی میں گھس آئی۔ شاہزادی کو اپنی دُکھ بھری کہانی سنائی۔ شہزادی نے رحم کھا کر کچھ کھانا اور اپنی انگوٹھی دی، بڑھیا پہچان گئی کہ یہ شہزادی ہے لیکن جب بڑھیا حویلی سے باہر نکلی تو اسی وقت اس حویلی کا اصل مالک ایک گھوڑے پر سوار وہاں پہنچ گیا۔ بڑھیا کو حویلی سے نکلتا دیکھ اسے غصہ آگیا اور اس نے بڑھیا کو رسّی سے باندھ کر ایک درخت پر لٹکا دیا۔ جہاں وہ مرگئی، حویلی کے مالک بہزاد خاں کو دیکھ کر مجھے بھی ڈر لگا لیکن جب اُسے اپنا حال بتایا تو اس نے تسلّی دی اور ہمارے رہنے پر کوئی اعتراض نہیں کیا، وہاں چھ مہینے گزر گئے۔ مجھے اپنے ملک اور ماں باپ کی یاد آئی میں نے بہزاد خان سے اجازت مانگی، بہزاد نے کہا کہ میں بحفاظت تمہیں تمہارے وطن پہنچاؤں گا، بہزاد خاں بہادر جوان تھا بادشاہ کی فوج کو شکست دے کر ہمیں شہر سے باہر نکالا۔ تھوڑے عرصہ بعد میں اپنے ملک کی سرحد پر پہنچا۔ اپنے والد یعنی بادشاہ کو آنے کی اطلاع دی وہ خوش ہوکر میرے استقبال کے لیے دریا کے کنارے آگئے۔ میں نے

قدم بوسی کی آرزو میں گھوڑے ہی کو دریا میں ڈال دیا اور والد سے جاملا۔ میرے گھوڑے کو دریا میں جاتا دیکھ کر شاہزادی کا گھوڑا بھی دریا میں کود گیا۔ شاہزادی گھبرائی اور گھبراہٹ میں پانی میں کود گئی اور ڈوبنے لگی۔ بہزاد خاں اس کی مدد کے لئے گیا لیکن بھنور میں پھنس کر ڈوب گیا۔ میرے والد نے غوطہ خوروں کو دریا میں بھیج کر شاہزادی اور بہزاد کو تلاش کروایا لیکن کچھ نہ ملا، ایک رات میں بھی ناامیدی اور مایوسی کی حالت میں دریا میں جان دینے کے لئے پانی میں اُترا کہ ایک نقاب پوش نے آکر روک لیا اور کہا کہ شاہزادی اور بہزاد خاں زندہ ہیں تو روم کی طرف جا، وہاں اور درویش بھی ملیں گے تو بھی اپنی مراد کو پہنچے گا۔

تیسرے درویش کا قصہ جب ختم ہوا تو چوتھے درویش نے اپنا قصہ سنانا شروع کیا کہ میں چین کے بادشاہ کا بیٹا ہوں میرے باپ نے مرتے وقت اپنے بھائی کو وصیت کی کہ تم شاہزادے کے جوان ہونے پر اپنی بیٹی سے اس کی شادی کرنا اور تخت سلطنت اس کے حوالے کرنا۔ میری پرورش مبارک نامی ایک غلام نے کی جب میں چودہ برس کا ہوا تو مبارک مجھے چچا کے پاس لے گیا کہ اب اس کی شادی کردیجئے۔ چچا نے نجومیوں کو بلایا لیکن نجومیوں نے کہا کہ ایک سال تک کوئی مبارک ساعت شادی کے لئے نہیں ہے میرے چچا کی نیت بدلی اور انہوں نے مجھے ختم کروانے کا ارادہ کیا۔ مبارک مجھے بچانے کے لئے میرے والد کے ایک خفیہ تہہ خانے میں لے گیا جہاں بے شمار جواہرات کے علاوہ اُنتالیس زمرّد کے بندر تھے۔ مبارک نے بتایا کہ یہ بندر جنوں کے بادشاہ ملک صادق نے جہاں پناہ کو دیئے تھے۔ دونوں میں بہت دوستی تھی ہر بندر کے تابع ہزار دیو ہیں لیکن جب تک یہ چالیس پورے نہیں ہوتے، بیکار ہیں اس لئے ہم ملک صادق سے چالیسواں بندر حاصل کرنے چلتے ہیں۔ مجھے اپنے ساتھ لے جانے کے لئے مبارک نے میرے چچا سے بہانا کیا کہ اگر آپ نے اسے یونہی قتل کیا تو بدنامی ہوگی بہتر ہوگا کہ میں اسے دور جنگل میں لے جا کر قتل کروں اور وہیں کہیں زمین میں دفن کردوں۔ میرے چچا کو یہ تجویز پسند آئی اور انہوں نے مجھے مبارک کے ساتھ کردیا۔ ہم لوگ جنوں کے بادشاہ ملک صادق کے پاس مدد کے لئے پہنچے۔ ملک صادق نے ایک لڑکی کی تصویر مجھے دی اور کہا اگر تم اس لڑکی کو تلاش



کرکے لے آؤ تو تمہیں چالیسواں بندر بھی دے دوں گا۔ مبارک اور میں اس لڑکی کی تلاش میں نکل پڑے، سات برس تک اِدھر اُدھر بھٹکتے رہے پھر ایک شہر میں پہنچے جہاں سب عبادت میں مصروف تھے۔ ایک اندھا ہندوستانی فقیر بھیک مانگ رہا تھا لیکن اُسے کسی نے کچھ نہ دیا۔ میں نے ایک اشرفی جیب سے نکال کر اُسے دی اس نے دعائیں دیں، پھر ہم اس کے پیچھے ہولئے۔ وہ ایک کھنڈر محل میں داخل ہوا۔ وہاں فقیر کی بیٹی بھی تھی۔ فقیر نے بیٹی کو کھانا اور کپڑے دیئے۔ میں نے دیکھا کہ ملک صادق نے جو تصویر دی تھی وہ اس کی بیٹی کی ہے۔ پھر میرے کہنے پر فقیر نے اپنا حال سنایا کہ وہ بھی اس شہر کا رئیس تھا۔ اس کی بیٹی کی شادی ایک شہزادے سے ہوئی تھی لیکن شادی کی رات [illegible] جنوں کے ایک بادشاہ نے کردیا۔ وہ اس پر عاشق ہوگیا تھا۔ مقتول شاہزادے [illegible] نے فقیر اور اس کی بیٹی کو مروانے کے لئے فوج بھیجی لیکن ایک غیبی آواز نے ان سپاہیوں کو ڈرا دیا کہ اگر تم نے ان باپ اور بیٹی کو نقصان پہنچایا تو تمہیں تباہ کردیں گے۔ بادشاہ ڈر گیا۔ بادشاہ کے حکم سے ان کی جان تو بچ گئی لیکن حویلی ہی میں بند پڑے رہے۔ کسی نے ان کی کوئی مدد نہیں کی۔ میں نے بوڑھے سے لڑکی کا ہاتھ مانگا۔ وہ راضی نہ ہوا۔ کچھ عرصہ ہم وہیں رہے، فقیر کی موت کے بعد ہم اس لڑکی کو ملک صادق کے پاس لے جانے کے لئے اپنے ساتھ لے گئے۔ مجھے لڑکی سے عشق ہوگیا تھا۔ مبارک کے کہنے پر باز رہا۔ لیکن اس نازنین سے اظہار کردیا وہ بھی میری طرف مائل ہوگئی تھی۔ مبارک نے جب ہم دونوں کا یہ حال دیکھا تو اس نے ایک ایسی تدبیر کی کہ ملک صادق نازنین سے بددل ہوجائے۔ اس نے لڑکی کے بدن پر ایک ایسا روغن ملا کہ جس کی بدبو سے دماغ پراگندہ ہوا، ملک صادق ہمارے آنے سے خوش ہوا، بہت خاطر مدارات کی لیکن روغن کی بدبو سے بے حال ہوا اور ہماری سازش کو بھانپ کر غصہ ہوا تو میں نے طیش میں آکر مبارک کی کمر سے خنجر نکال کر اس کی توند پر مارا۔ پہلے تو وہ چکرایا لیکن اس نے اس زور سے میرے لات ماری کہ میں بے ہوش ہوگیا جب آنکھ کھلی تو خود کو جنگل ویران میں پایا۔ آخر بھٹکتا ہوا ایک روز پہاڑ پر جا پہنچا خود کو گرانے کا ارادہ کیا کہ برقعہ پوش آپہنچا اور کہا کہ روم چلا جا۔ وہاں تیرے جیسے تین شخص اور

وہاں کے سلطان سے ملاقات ہوگی۔ پانچوں کا مطلب ایک جگہ پورا ہوگا۔

جب چوتھے درویش کا قصہ پورا ہوا کہ تو آزاد بخت کے محل سے فرزند کی ولادت کی خوشخبری ملی۔ بادشاہ نے کہا کہ یہ تمہارے قدموں کی برکت ہے۔ آزاد بخت نے جشن کی تیاریاں کیں۔ خزانے کا منہ کھول دیا۔ لیکن ایک سانحہ ہوا کہ کمسن شاہزادے کو اَبر کا ٹکڑا اٹھا کر لے گیا۔ دو دن بعد واپس پہنچادیا یہ سلسلہ سات برس تک چلتا رہا۔ بعد میں معلوم ہوا کہ شاہ پرستان ملک شہبال کو شاہزادہ اتنا پیارا لگا کہ وہ اسے دیکھنے کے لئے منگا لیتا تھا بالآخر آزاد بخت اور ملک شہبال کی ملاقات ہوئی۔ ملک شہبال کی مدد سے چاروں درویشوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ جہاں جو چاہتا تھا اس کی شادی ہوئی۔ اس طرح آخر میں چاروں درویش اور بادشاہ آزاد بخت اپنی اپنی مرادوں کو پہنچے۔ اور قصہ ختم ہوا۔ ''باغ و بہار'' کا اختتام اس طرح کیا ہے جس طرح یہ چاروں درویش اور پانچواں بادشاہ آزاد بخت اپنی مراد کو پہنچے اسی طرح ہر ایک نامراد کو مقصد دلی اپنے کرم وفضل سے بَرلا۔ بہ طفیل پنجتن پاک، دوازدہ امام، چہاردہ معصوم علیہم الصلوۃ و السلام کے آمین یا الٰہ العلمین۔

یہ ہے ایک مختصر خاکہ ''باغ و بہار'' کے پلاٹ کا۔ اس میں چاروں درویشوں کے علاوہ بادشاہ آزاد بخت کا قصہ ہے اور اس قصہ میں خواجہ سگ پرست کی کہانی ہے۔ داستان ایک خاص انداز سے بیان کی جاتی ہے۔ کسی بھی داستان کی کامیابی کا انحصار اس کے انداز بیان اور فضا سازی پر ہوتا ہے۔ داستان کیونکہ مختلف قصوں کی شمولیت سے بنتی ہے اس لئے طوالت یا اختصار کوئی معنی نہیں رکھتا، داستان امیر حمزہ اور بوستان خیال کی طوالت کی وجہ متعدد واقعات اور قصوں کی شمولیت ہے۔ باغ و بہار یا فسانہ عجائب کم واقعات کے اختصار کی وجہ سے مختصر ہیں لیکن فنی اعتبار سے مکمل اور جامع ہیں اور تمام واقعات ایک کہانی کا حصہ معلوم ہوتے ہیں قصہ گو نے چار درویش کو ایک داستان میں باندھنے کے لئے بادشاہ آزاد بخت کو مرکزی کردار بنا کر ان کے ہر قصہ کو داستان کا حصہ بنادیا ہے۔ بظاہر ہر قصہ اپنی علاحدہ کہانی رکھتا ہے اور چاروں میں ایک دوسرے سے کسی کا کوئی واقعہ یا کردار میل نہیں کھاتا لیکن آغاز، درمیان و اختتام پر آزاد بخت کا قصہ شامل کر کے ہر قصہ کو ایک



دوسرے سے جوڑنے کی کوشش کی ہے۔ ہر داستان اسی طرح شروع اور اسی طرح انجام پاتی ہے۔ داستان کے پلاٹ کی بنت کا انداز یہی ہے، ہر قصہ ایک دوسرے میں پیوستہ معلوم ہوتا ہے۔ داستانوں میں حیرت و استعجاب کی فضا تیار کرنے کے لئے فوق الفطرت عناصر کو شامل کیا جاتا ہے۔ لیکن باغ و بہار میں فوق الفطرت عناصر بہت کم ہیں۔ یہاں غیر ضروری طور پر فوق الفطرت عناصر کو شامل کر کے نہ تو داستان کو طول دیا گیا ہے اور نہ مبالغہ آرائی کی گئی ہے یوں بھی باغ و بہار کے پلاٹ میں میرامّن کا کوئی خاص دخل نہیں ہے۔ کیونکہ یہ قصہ ان کا طبع زاد نہیں۔ انہوں نے تو فارسی کے قصہ چار درویش یا تحسین کی نوطرز مرصع سے استفادہ کیا ہے۔ میرامّن کے جوہر تو ان کے اسلوب میں پوشیدہ ہیں۔

میرامّن سے اردو نثر کا ایک نیا اسلوب شروع ہوتا ہے۔ ان سے قبل ''نوطرز مرصع'' کو نثری بیان کا معیار سمجھا جاتا تھا۔ ''باغ وبہار'' کی اشاعت کے بعد اردو نثر عوام سے قریب آئی یا عوامی لگنے لگی۔ ڈاکٹر سید عبداللہ ''باغ و بہار'' کی نثر کو زندہ نثر کہتے ہیں اور اس کا سبب یہ بیان کرتے ہیں:

> ''باغ و بہار کی نثر کو زندہ کہنے کا سب سے بڑا سبب یہ ہے کہ اس کے آئینے میں ہمیں مصنف کی ذات اور اس کے زمانے کا عکس اتنا صاف صاف دکھائی دیتا ہے اور اس دور کی زندگی اس طرح واضح طور پر دکھائی دیتا ہے اور اس کے دور کی زندگی اس طرح واضح طور پر نقش پذیر ہوگئی ہے کہ داستان ہونے کے باوجود اس میں دلّی کے در و دیوار اور اس کے اشخاص و افراد کی چلتی پھرتی بلکہ بولتی چالتی تصویریں نظر آنے لگتی ہیں۔ ''باغ و بہار'' کو اس لئے بھی زندہ نثر کی کتاب کہا گیا ہے کہ اس میں باتیں کرنے یا کہنے کا انداز بالکل فطری اوز قدرتی ہے۔ اس کی زبان اس زمانے کی عام لوگوں کی زبان ہے اور اس لحاظ سے اجتماعی زندگی کی سچی ترجمان ہے''۔

خود میرامّن ''باغ و بہار'' کی زبان کو ٹھیٹھ ہندستانی گفتگو کی۔ ہندو، مسلمان، مرد،

عورت اور آپس میں بولی جانے والی زبان بتاتے ہیں۔ داستان کے فن کا ایک عنصر یہ بھی ہے کہ داستان لکھنے کا نہیں، سنانے کا فن ہے۔ اس لئے داستان گو کو قوت بیان پر اس قدر مہارت ہونی چاہئے کہ وہ سامعین کی توجہ کو اپنی طرف مرکوز کرا سکے۔ سامعین کی توجہ اور ہمہ تن گوشی ہی میں داستان کی کامیابی مضمر ہے اور یہ اسی وقت ممکن ہے جب داستان گو اس لہجہ اور زبان میں داستان سنائے جو سامعین کا ہے۔ میرامّن کو یہ فن اور یہ راز معلوم تھا کہ اسی لئے ان کی زبان و بیان کی وجہ سے قصہ چاردرویش کو قبول عام اور شہرت دوام حاصل ہوگئی۔ بصورت دیگر یہ قصہ بھی اور داستانوں کی طرح محض ادب کی تاریخ بن کر رہ جاتا۔ ''نوطرز مرصع'' کی زبان اس طرح کی زبان ہے جسے قاری بہت دیر تک نہیں پڑھ سکتا اس کے برعکس ''باغ و بہار'' کی زبان عام بول چال کی زبان ہے جو قاری کے ذہن میں اُتر جاتی ہے اور پڑھنے والا اس قصے کو اپنے اطراف کا قصہ سمجھنے لگتا ہے۔ غالب کے خطوط اور سرسید کی نثر بلاشبہ ''باغ و بہار'' کی ترقی یافتہ شکل ہے۔ ''باغ و بہار'' پڑھتے وقت ایسا لگتا ہے کہ جیسے کوئی قصہ سنا رہا ہے اس کے لہجہ میں بات چیت کا اندازہ ہے مثلاً:

> ''اب آغاز قصہ کا کرتا ہوں ذرا کان دھر کر سنو اور منصفی کرو، سیر میں چاردرویش کی یوں لکھا ہے اور کہنے والے نے کہا کہ آگے روم کے ملک میں کوئی شہنشاہ تھا کہ نوشیرواں کی سی عدالت اور حاتم کی سی سخاوت اس کی ذات میں تھی، نام اس کا آزاد بخت۔''
>
> مجھے جو کم بختی لگی، دروازہ بند نہ کیا۔ ایک بڑھیا شیطان کی خالا، اس کا خدا کرے منہ کالا، ہاتھ میں تسبیح لٹکائے۔ برقع اوڑھے، دروازہ کھلا پاکر بدھڑک چلی آئی اور سامنے ملکہ کے کھڑے ہوکر ہاتھ اٹھا کر دعا دینے لگی کہ الٰہی، تیری نتھ، جوڑی سہاگ کی سلامت رہے اور کماؤ کی پگڑی قائم رہے۔ میں غریب رنڈیا فقیرنی ہوں''

بول چال اور تحریر کی زبان الگ الگ ہوتی ہے، بول چال میں عام فہم اور چھوٹے چھوٹے فی البدیہہ جملے استعمال کئے جاتے ہیں اور تحریر میں الفاظ کی نشست و



خاست کو ذہن میں ترتیب دیکر قلمبند کیا جاتا ہے۔ ''باغ و بہار'' کی زبان تحریر کی زبان معلوم ہی نہیں ہوتی۔ اس میں منہ سے نکلے ہوئے بے ترتیب الفاظ اور چھوٹے چھوٹے جملوں میں قصہ بیان کیا گیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے جیسے میرامّن مجمع کے روبرو قصہ سنا رہے ہیں اور کوئی کاتب اُسے لکھتا جارہا ہے۔ میرامّن کی نثر کی یہی خوبی اسے زندہ جاوید کردیتی ہے---ڈاکٹر گیان چند نے ان کی نثر پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے:

> ''انہوں نے اپنی کتاب آسان اور بامحاورہ زبان میں اس وقت لکھی جب کے فارسی اور عربی الفاظ کی شدت، قافیہ پیمائی، رنگین بیانی کو ہی قابلیت کا معیار سمجھا جاتا تھا۔ سلیس نگار کو کم علم جان کر کوئی خاطر میں نہ لاتا تھا، میرامّن نے روزمرّہ اور محاورے کی نظر فریب کیاریوں کے سامنے عربیت کی سنگلاخ زمین کو بیچ جانا۔--باغ و بہار کے باغ پر ہمیشہ بہار رہی اور رہے گی۔''

یہ سچ ہے کہ میرامّن نے اردو کو ایک نیا اسلوب نثر دیا۔ انہوں نے تقریر کی زبان کو تحریر کی شکل عطا کی۔ ان کے پاس عوام و خواص میں بولی جانے والی زبان کے الفاظ کا بہت بڑا ذخیرہ تھا۔ انہوں نے بہت سے ایسے الفاظ ''باغ و بہار'' میں استعمال کئے ہیں جو دلی اور اس کے آس پاس بولے جاتے رہے ہوں گے۔ لیکن کسی کتاب میں موجود نہیں ہیں۔ آج بھی بہت سے لوگ بول چال میں بعض ایسے لفظ استعمال کرتے ہیں جن کی کوئی کتابی سند نہیں ملتی، میرامّن کی پوری کوشش رہی ہے کہ عوام کے بیچ مستعمل زبان اور محاورے ہی ''باغ و بہار'' کے بیان میں شامل کئے جائیں۔ وہ خود لکھتے ہیں کہ میں نے بھی ان محاورے سے لکھنا شروع کیا جیسے کوئی باتیں کرتا ہے۔ میرامّن کا یہی انداز بیان ان کی ...میت بن گیا۔ یہ اسلوب ان کے نام سے پہچانا جانے لگا۔ ہر تذکرہ نگار اور ناقد نے ''باغ و بہار'' کا ذکر کرتے وقت کے اس کے طرز بیان کی سادگی، دلکشی، فصاحت، اور بلاغت پر ہی پر گفتگو کی۔ میرامن کے اسلوب میں زمینی رنگ نظر آتا ہے۔ ان کے محاوروں میں فارسی نہیں اور اردو کا مقامی انداز دکھائی دیتا ہے۔ مثلاً:

"اے بیرن تو میری آنکھوں کی پتلی اور ماں باپ کی موئی
مٹی کی نشانی ہے تیرے آنے سے میرا کلیجہ ٹھنڈا ہوا جب تجھے دیکھتی
ہوں باغ باغ ہوتی ہوں تو نے مجھے نہال کیا۔لیکن مردوں کو خدا نے
کمانے کے لئے بنایا ہے۔گھر میں بیٹھے رہنا ان کو لازم نہیں۔جو مرد
نکھٹو گھر سیتا ہے اس کو دنیا کے لوگ طعنہ دیتے ہیں۔خصوصی اس شہر
کے آدمی، چھوٹے بڑے، سب تمہارے رہنے پر یہ کہیں گے۔اپنے
باپ کی دولتِ دنیا کھو کھا کر بہنوئی کے ٹکڑوں پر آ پڑا۔ یہ نہایت بے
غیرتی اور میری تمہاری ہنسائی اور ماں باپ کے نام کو سب لاج لگنے
کا ہے،نہیں تو میں اپنے چمڑے کی جوتیاں بنا کر تجھے پہناؤں اور کلیجے
میں ڈال رکھوں۔"

انتہائی درجہ کی سادگی اور عوامیت کبھی کبھی عامیانہ پن بن جاتی ہے اور اُس فن پارے کی ادبیت پر اثر انداز ہوتی ہے لیکن میرامّن سادگی، سلاست اور روزمرہ کے استعمال کے ساتھ ساتھ "باغ و بہار" کی ادبیت کو بھی قائم رکھتے ہیں۔وہ فارسی الفاظ، تراکیب، تشبیہات، اور استعارات کا بھی استعمال کرتے ہیں۔ان کے یہاں مرصّع، مسجّع، اور مقفّٰی نثر کی بھی مثالیں ہیں لیکن اس انداز سے کہ وہ ان کے مخصوص اسلوب کو زیر بار نہ کرے۔ ان کا اسلوب کہیں بھی 'نو طرز مرصّع' یا فسانۂ عجائب کے اسلوب سے میل کھاتا ہوا دکھائی نہیں دیتا۔ یہی میرامّن کی انفرادیت ہے وہ اپنی انفرادیت کو ابتدا تا آخر برقرار رکھتے ہیں۔
میرامّن کے جملوں میں قوافی کی جھنکار لاشعوری طور پر شامل ہوگئی ہے۔مثلاً

"ذرا کان دھر کر سنو اور منصفی کرو"

"وزیر حضور میں آیا۔ آداب بجالایا"

"اس کو کھا پی کر پھر آئیو اور جو مانگے گا لے جائیو"

"دن کو زیبائش اور رات کو یہ آرائش"

"رات کو ساتھ سوتا، دن کو یونہی اٹھ کھڑا ہوتا"



"ایک بڑھیا شیطان کی خالا، اس کا خدا کرے منہ کالا"

قوافی کی تکرار کی بے شمار مثالیں "باغ و بہار" میں موجود ہیں کہیں کہیں تو عبارت میں تین تین قوافی یا مسلسل قوافی بھی نظر آتے ہیں۔لیکن وہ عبارت کے تسلسل میں رکاوٹ نہیں بنتے۔روزمرّہ اور محاروں کا بھی میرامّن نے برجستہ استعمال کیا ہے۔مثلاً

"تم نے آستین میں سانپ پالے ہیں"

"سر سے پاؤں تک آگ لگ گئی اور انگاروں پر لوٹنے لگی"

"خوشی کے مارے ایسا پھولا کہ جامے میں نہ سماتا تھا"

"اس کی چھاتی پر سانپ پھر گیا"

"تو اسی طرح خاک چھانتا پھرے گا"

"ہر ایک کے گھر میں دن عید اور رات شب برات تھی"

"ڈوبتے کو تنکے کا آسرا بہت ہے"۔

"ہم نے عرش پر جھنڈا گاڑا ہے"

"مینڈکی کو بھی زکام ہوا"

"باغ و بہار" میں مترادف الفاظ کا استعمال بہت زیادہ کیا گیا ہے۔ ایک ہی معنی کے کئی لفظوں کو بار بار دہرایا گیا ہے۔ شاید اس لئے کہ فورٹ ولیم کالج کے طالب علموں کے ذخیرۂ الفاظ میں اضافہ ہو۔ میرامّن ایک ہی جملے میں کئی ہم معنی الفاظ استعمال کر جاتے ہیں۔ مثلاً

"یہاں بھی تیری آرزو ہے، وہاں بھی تیری تمنا رہے گی۔

"ایک باپ مرگیا، تم دونوں میرے پدر کی جگہ میرے سر پر قائم ہو"

"جواب لے کر جلدی پھر آ، میں شتاب باغ میں گھسا"

"اس حالت میں تین سال گزرے، چوتھے برس ایک سوداگر سیر و سفر کرتا ہوا آیا"

"باغ و بہار" میں شروع سے آخر تک اس طرح کی مثالیں موجود ہیں۔ اس

طرح کی نثر زبان سکھانے کے لئے اہم ذریعہ ہوسکتی ہے۔لیکن میرامَن نے اس طرح کی نثر کو اس فنکاری سے لکھا ہے کہ تحریر میں بناوٹ یا تصنّع کا شائبہ نہیں ہوتا۔اسلوب کی سلاست، سادگی اور روانی ہاتھ سے نہیں جاتی۔ زبان کی لطافت اور حلاوت اپنی جگہ قائم رہتی ہے۔ میرامَن کے بیان میں اس قدر روانی ہے کہ کہیں رکاوٹ کا احساس ہی نہیں ہوتا۔ قصہ خود بخود آگے بڑھتا چلا جاتا ہے، میرامَن کو ہر طبقہ کی زبان اور لہجہ سے اچھی واقفیت تھی وہ کردار کے لحاظ سے زبان کا استعمال کرتے تھے،''باغ و بہار'' میں عورتوں اور مردوں کی گفتگو کا انداز ہر جگہ مختلف نظر آتا ہے مثلاً

''سوداگر بچہ (یعنی بیٹی وزیر کی) اپنی ماں کے پانو پر جا گری اور روئی اور بولی کہ میں تمہاری جائی ہوں۔ سنتے ہی وزیر کی بیگم گالیاں دینے لگی کہ اے تتری! تو بڑی شتا ہو نکلی۔ اپنا منہ تو نے کالا کیا اور خاندان کو رسوا کیا۔ ہم تو تیری جان کو رو پیٹ کر، صبر کر کے تجھ سے ہاتھ دھو بیٹھے، جا دفع ہو۔''

''اگر منصفی فرمایئے اور اس فدوی کی عرض قبول کیجئے۔ تو بہتر یوں ہے کہ جہاں پناہ ہر دم اور ہر ساعت دھیان اپنا خدا کی طرف لگا کر دعا مانگا کریں، اس درگاہ سے کوئی محروم نہیں رہا۔دن کو بندوبست ملک کا اور انصاف، عدالت غریب غربا کی فرماویں، تو بندے خدا کے، دامن دولت کے سایے میں امن و امان خوش گزراں رہیں''

''میں کنیا زیرباد کے دیس کے راجا کی ہوں—ایک روز مہاراج نے آ گیادی جتنے راجا اور کنور ہیں۔ میدان میں زیر جھروکھے نکل کر تیر اندازی اور چوگان بازی کریں۔تو گھڑ چڑھی اور کسب ہر ایک کا ظاہر ہو۔ میں نے رانی کے نیڑے جو میری ماتا تھیں اٹاری پر اوجھل میں بیٹھی تھی اور دائیاں اور سہیلیاں حاضر تھیں۔ تماشا دیکھتی تھی یہ دیوان کا پوت سب سے سندر تھا اور گھوڑے کو کاوے



دے کر کسب کرتا تھا۔ مجھ کو بھایا اور دل سے اس پر ریجھی، مدت تلک یہ بات گپت رکھی۔ آخر جب بہت بیاکل ہوئی، تب دائی سے کہا اور ڈھیر سا انعام دیا''۔

مذکورہ اقتباس میں ہندو کردار ہونے کی وجہ سے میرامَن نے ہندی کے الفاظ [illegible]ش کر کے وہی فضا پیدا کرنے کی کوشش کی ہے۔ اسی طرح اور مقامات پر بھی میرامَن نے کردار کے لحاظ سے زبان کا استعمال کیا ہے اور یہ وہی کر سکتا ہے جس کا مطالعہ اور مشاہدہ [illegible]ع ہو، انہوں نے عوام کے بیچ زندگی گزاری ہے۔ اسی لئے انہیں مختلف طبقات کے لب و لہجہ سے واقفیت ہے۔ میرامَن اس کو جوں کا توں لکھ دیتے ہیں۔ اپنے بیان کو پُرشکوہ اور [illegible]کلف نہیں کرتے۔ ہر جگہ عام زبان اور روزمرّہ کا استعمال کرتے ہیں۔یہی چیز ان کی [illegible]لی بن گئی ہے۔ میرامَن ''باغ و بہار'' میں کہیں مصنوعی اور دقیق یا نافہم نثر نہیں لکھتے۔ ان کی زبان بہت آسان اور عام فہم ہے۔ پروفیسر گیان چند لکھتے ہیں:

''یہ زبان آسان اور سریع الفہم ہے لیکن خشک، عاری، روکھی، پھیکی، اُبالی، کھچڑی نہیں، اس میں قدم قدم پر محاورہ و روزمرّہ کی ملاحت ہے۔امن کی کوئی عبارت ایسی نہیں ہوتی، جس میں جملوں کی در و بست، محاوروں کی بندش اعلیٰ سے اعلیٰ نہ ہو۔ اس میں ایک پختہ نہر کی روانی ہوتی ہے''۔

بلاشبہ ''باغ و بہار'' کی نثر میں پختہ نہر کی سی روانی ہے۔ اٹھارہویں اور انیسویں صدی میں لکھی جانے والے نثری کتابوں میں ''باغ و بہار'' کا اسلوب کی وجہ سے ایک منفرد مقام ہے۔ دو سو سال گزر جانے کے باوجود بھی اپنے اسلوب کی وجہ سے ''باغ و بہار'' آج بھی باغ و بہار ہے۔ بقول پروفیسر خواجہ احمد فاروقی:

''بلاشبہ میرامَن نے وہ نئی نثر ایجاد کی ہے جس کے جملے آج مصری کی ڈلیاں اور شربت کے گھونٹ ہیں''

طویل داستانوں میں کرداروں کی بہتات ہوتی ہے اور عموماً ان میں یکسانیت بھی

پائی جاتی ہے۔ ''باغ و بہار'' میں بھی مختصر ہونے کے باوجود کافی کردار نظر آتے ہیں اور میرامّن نے زبان و بیان کے لحاظ سے کوشش کی ہے کہ ان میں یکسانیت پیدا نہ ہو۔ بنیادی طور پر یہ چار درویشوں کا قصہ ہے اور ان چاروں کو یکجا کرنے کے لئے بادشاہ آزاد بخت کا کردار معاون کے طور پر سامنے آتا ہے۔ پوری داستان میں سب سے کم واقعات آزاد بخت سے متعلق ہیں۔ آزاد بخت کی سرگزشت میں خواجہ سگ پرست کی کہانی بیان کی گئی ہے۔ چاروں درویش ہی ''باغ و بہار'' کے مرکزی کردار ہے۔ ان میں ایک سوداگر ہے اور تین مختلف ملکوں کے شاہزادے ہیں۔ چاروں داستان کے کرداروں کی طرح عشق کے ستائے ہوئے ہیں۔ان کے علاوہ کچھ ضمنی کردار اور بھی ہیں جو داستان کو آگے بڑھانے میں معاون ہوتے ہیں۔ جیسے خردمند وزیر، یوسف سوداگر، فرنگ کا ایلچی، خواجہ سگ پرست کے بھائی، بہزاد خاں، مبارک وغیرہ، ان کے علاوہ ملک صادق اور ملک شہبال غیر انسانی جنس سے تعلق رکھتے ہیں۔

''باغ و بہار'' کی شاہزادیاں بھی داستانوں کی شاہزادیوں کی طرح کی صفات رکھتی ہیں۔ داستانوں میں شاہزادیوں کی موجودگی صرف اس لئے ہوتی ہے کہ شاہزادے ان کی خوبصورتی پر عاشق ہوں اور طلسمات و محاورات میں گرفتار ہوکر قصّے کو آگے بڑھائیں۔ پہلا درویش دمشق کی شاہزادی پر عاشق ہوتا ہے، دوسرے درویش کی پسند بصرے کی شاہزادی ہے تیسرا درویش مہرنگار کے عشق میں مبتلا ہے چوتھا درویش ایک تباہ حال رئیس کی بیٹی کو پسند کرتا ہے۔ ''باغ و بہار'' کے نسوانی کرداروں میں وزیرزادی، زیرباد کے راجا کی کنیا، سراندیپ کی شہزادی، پہلے درویش کی بہن، یوسف سوداگر کی معشوقہ کے علاوہ اور بھی چھوٹے چھوٹے کردار شامل ہیں۔ ان میں وزیرزادی کا کردار ہی سب سے زیادہ متحرک اور فعال نظر آتا ہے بقیہ کردار قصّے کی ضرورت کے لحاظ سے شامل کئے گئے ہیں۔ یہ وہی وزیرزادی ہے جو خواجہ سگ پرست کی کہانی میں اپنے باپ کے مصیبت میں گرفتار ہوجانے اور ماں کے یہ طعنہ دینے پر کہ اگر آج اندھا بیٹا بھی ہوتا تو باپ کی مصیبت کے وقت میں کام آتا، بھیس بدل کر وہ کام کرتی ہے جو بیٹے کرتے ہیں۔



''باغ و بہار'' کی ایک اہم خصوصیت اس میں اپنے عہد کی معاشرت کا بیان ہے۔ داستان کیا ہے گویا اٹھارہویں صدی عیسوی کی دلّی کی تہذیب کی عکاس ہے۔ پورے قصّے میں ہندستان کی زندگی کی مختلف جھلکیاں نظر آتی ہیں۔ اردو کا داستان گو اپنی داستانوں میں عام طور پر عرب ممالک کا ذکر کرتا ہے کیونکہ اس کے کردار مسلمان ہوتے ہیں اس کے یہاں دمشق، بصرہ، یمن، ایران، مصر، قسطنطنیہ، آذربائیجان، کے علاوہ روم اور چین کا بھی ذکر ہوتا ہے۔ یہ نام صرف مکانی فاصلہ ظاہر کرنے کے لئے شامل کئے جاتے ہیں۔ داستان گو داستان میں جن کرداروں اور رسم و رواج کو بیان کرتا ہے وہ خالص ہندستانی ہیں۔ دراصل ہر فنکار کے تخیل کی بنیاد اس کے مطالعہ اور مشاہدے پر ہی ہوتی ہے اس کا مشاہدہ اس کے لاشعور میں محفوظ رہتا ہے۔ جو خود بخود اس کی تخلیق میں در آتا ہے۔ میرامّن کی زندگی عوام و خواص دونوں کے بیچ گزری، وہ زندگی کے تمام نشیب و فراز سے آشنا تھے۔ انہوں نے خود کو ''دلّی کا روڑا'' کہا ہے۔ روڑے کی وابستگی زمین سے ہوتی ہے۔ زمین سے وابستگی کا مطلب ہے اس کی جڑیں وہاں پیوست ہیں۔ میرامّن کی وابستگی دلّی کی زمین سے تھی۔ وہ عظیم آباد اور کلکتہ میں بھی اپنی زمین سے وابستہ رہے ان کے بیان میں دلّی کا لال قلعہ، شاہزادیوں کے باغات اور یہاں کے بازار موجود ہیں۔ نوطرز مرصّع کی طرح ''باغ و بہار'' میں بھی چیزوں اور کھانوں کے نام کی ایک طویل فہرست ہے۔ میرامّن کسی منظر کے بیان کے وقت ہر چیز پر نظر رکھتے ہیں ان کے بیان میں دلّی کے وزراء اور امراء کی حویلیوں کی آرائش و زیبائش نظر آتی ہے۔ مثلاً

> ''اس حیص بیص میں گھر کے نزدیک پہنچا تو کیا دیکھتا ہوں کہ دروازے پر دھوم دھام ہورہی ہے۔ گلہارے میں جھاڑو دے کر چھڑکاؤ کیا ہے، یساول عصا بردار کھڑے ہیں۔ میں حیران ہوا لیکن اپنا گھر جان کر قدم اندر رکھا۔ دیکھا تو تمام حویلی میں فرش مکلّف، لائق ہر مکان کے جابجا بچھا ہے اور مسندیں لگی ہیں۔ پاندان، گلاب پاش، عطردان، پیک دان، چنگیریں، نرگس دان قرینے سے

دھرے ہیں۔ طاقوں پر انگترے، کنولے، نارنگیاں اور گلابیاں، رنگ
بہ رنگ کی چنی ہیں۔ ایک طرف رنگ آمیز ابرک کی ٹٹیوں میں
چراغاں کی بہار ہے۔ ایک طرف جھاڑ اور سروکنول کے روشن ہیں۔
اور تمام دالان اور شہ نشینوں میں طلائی شمع دانوں پر کافوری شمعیں
چڑھی ہیں اور جڑاؤ فانوسیں اوپر دھری ہیں۔"

غرض کہ میرامّن ہر چیز کا بیان کرتے ہیں، آب دار خانے میں کوری کوری ٹھلیاں گھڑونچیوں پر رکھی ہیں۔ صافیوں اور بجھروں سے انہیں ڈھک کر رکھا ہے۔ چوکی پر کٹورے، ڈونگے، تھالیاں، برف کے آبخورے رکھے ہیں۔ میرامّن کی نظر سے کوئی چیز بچتی نہیں داستان گوئی کی کامیابی ہی اس کی قوت بیان پر ہے۔ جس سے وہ جزئیات نگاری میں کامیاب ہوتا ہے۔ جزئیات نگاری داستان گوئی کے فن کا ایک حصہ ہے جو داستان کو نہ صرف طول دیتا ہے بلکہ معلومات بھی فراہم کرتا ہے "باغ و بہار" یوں تو ایک مختصر داستان ہے لیکن اس اختصار میں بھی میرامّن نے جزئیات کے بیان کا لحاظ رکھا ہے، ایک عورت کا بیان کرتے ہوئے میرامّن لکھتے ہیں:

"اور دسترخوان بچھواکر، مجھ تن تنہا کے روبہ رو بکاول نے
ایک تورے کا تورا چن دیا۔ چار مشقاب، ایک میں یخنی پلاؤ،
دوسرے میں قورما پلاؤ، اور تیسری میں متنجن، چوتھی میں کوکو پلاؤ اور
ایک قاب زردے کی اور کئی طرح کے قلیے، دوپیازہ، نرگسی، بادامی،
روغن جوش اور روٹیاں کئی قسم کی: باقر خانی، تنکی، شیرمال، گاؤدیدہ، گاؤ
زبان، نان نعمت، پراٹھے اور کباب کوفتے کے، تکّے کے مرغ کے،
خاگینہ، ملغوبہ، شب دیگ، دم پخت، حلیم، ہریسا، سموسے ورقی، قبولی،
فرنی، شیر برنج، ملائی، حلوا، فالودہ، پن بھتا، نمش، آب شورہ، ساق
عروس، لوزیات، مربّہ، اچاردان، دہی کی قلفیاں یہ نعمتیں دیکھ کر روح
بھر گئی"۔



جس طرح دسترخوان پر اتنی اقسام کے کھانے دیکھ کر کھانے والے کی روح بھر جاتی ہے اسی طرح پڑھنے والے کی بھوک بڑھ جاتی ہے۔ کھانے کے بعد تکلفات کا منظر ملاحظہ کیجئے:

"جب دستراخوان اٹھا، زیرانداز کا ثانی، مخمل، کا مقیشی
بچھاکر، چلمچی، آفتابہ طلائی لاکر، بیسن دان میں خوش بو بیسن دے کر،
گرم پانی سے میرے ہاتھ دھلائے۔ پھر پان دان جڑاؤ میں گلوریاں
سونے کے پکھروٹوں میں بندھی ہوئی اور چوگھڑوں میں کھلوزیاں اور
چکنی سپاریاں اور لونگ الاچیاں، روپے کے ورقوں پر مڑھی ہوئیں،
لاکر رکھیں۔"

ان شاہی تکلفاتی تہذیب کا علم صرف اور صرف داستانوں ہی سے ہوسکتا ہے۔ کسی تاریخ کی کتاب میں اتنی تفصیل سے ذکر نہیں ملے گا۔ داستان گو اپنی واقفیت کے اظہار اور داستان کو طویل کرنے کی وجہ سے ہر منظر کو مفصل بیان کرتا ہے۔ "باغ و بہار" کا شمار تو مختصر داستان میں ہوتا ہے۔ اس کے باوجود یہاں ہر چیز کی تفصیل موجود ہے۔ معاشرت کی یہی تفصیل "باغ و بہار" کی اہمیت میں اضافہ کرتی ہے۔ دیگر داستانوں کی طرح "باغ و بہار" میں بھی ولادت سے وفات تک کی رسومات کا ذکر مل جاتا ہے۔ بچے کی ولادت پر خوشیاں منائی جاتی ہیں مٹھائیاں تقسیم ہوتی ہیں، صدقات دیئے جاتے ہیں، زائچے تیار ہوتے ہیں:

"ایک محلی بادشاہ کے محل میں سے دوڑا ہوا آیا اور مبارکباد
کی تسلیمیں بادشاہ کے حضور بجالایا، اور عرض کی کہ اس وقت شاہ زادہ
پیدا ہوا کہ آفتاب و مہتاب اس کے حسن کے روبرو شرمندہ ہیں۔۔۔
بادشاہ کو ایسی خوشی حاصل ہوئی کہ شاید شادیٔ مرگ ہو جائے۔۔۔
بادشاہ محل میں تشریف لے گئے۔ شہزادے کو گود میں لیا اور شکر
پروردگار کی جناب میں کیا، کلیجا ٹھنڈا ہوا، دونہیں چھاتی سے لگائے

گرا چاہتا ہے۔اچھا آج اپنی لڑکی سے تیرا مذکور کروں گا۔دیکھوں وہ کیا کہتی ہے۔ یا فقر
اللہ! یہ خوشخبری سن کر میں ایسا پھولا کہ کپڑوں میں نہ سمایا۔آداب بجالایا اور کہا کہ اب آپ
نے میرے جینے کی فکر کی۔رُخصت ہو کر مکان پر آیا اور تمام شب مبارک سے یہی ذکر مذکور
رہا۔کہاں کہ نیند اور کہاں کی بھوک؟ صبح کو نور کے وقت پھر جا کر موجود ہوا۔سلام کیا فرمانے
لگا کہ لو،اپنی بیٹی ہم نے تم کو دی۔خدا مبارک کرے۔تم دونوں کو خدا کی حفظ و امان میں
سونپا۔جب تلک میرے دم میں دم ہے، میری آنکھوں کے سامنے رہو۔جب میری آنکھ مُند
جائے گی، جو تمہارے جی میں آوے گا۔سو کیجو، مختار ہو۔

کتنے دن پیچھے وہ مردِ بُزرگ جاں بحق تسلیم ہوا۔رُو پیٹ کر تجہیز تکفین کیا۔بعد
تیجے کے، اس نازنین کو مبارک ڈولی کر کر کارواں سرا میں لے آیا۔اور مجھ سے کہا کہ یہ
امانت ملک صادق کی ہے۔خبردار، خیانت نہ کیجو اور یہ محنت مشقت برباد نہ دیجو۔میں نے کہا
اے کاکا! ملک صادق یہاں کہاں ہے، دل نہیں مانتا، میں کیوں کر صبر کروں، جو کچھ ہو
وہ ہو،جیوں یا مروں،اب تو عیش کر لوں۔مبارک نے دق ہو کر ڈانٹا کہ لڑکپن نہ کرو۔ابھی
ایک دم میں کچھ کا کچھ ہو جاتا ہے۔ملک صادق کو دور جانتے ہو، جو اس کا فرمانا نہیں مانتے
ہو؟ اس نے چلتے وقت پہلے ہی اونچ نیچ سب سمجھا دی ہے۔اگر اس کے کہنے پر رہو گے اور صحیح
سلامت اس کو وہاں تک لے چلو گے،تو وہ بھی بادشاہ ہے،شاید تمہاری محنت پر توجہ کر کے
تمہیں کو بخش دے تو کیا اچھی بات ہووے۔پیت کی پیت رہے اور میت کا میت ہاتھ لگے۔

بارے اس کے ڈرانے اور سمجھانے سے میں حیران ہو کر چپکا ہو رہا۔سوسانڈنیاں
خریدکیں،اور کجاؤں پر سوار ہو کر ملک صادق کے ملک کی راہ لی۔چلتے چلتے ایک میدان میں
آواز غل شور کی آنے لگی۔مبارک نے کہا شکر خدا کا، ہماری محنت نیک لگی یہ لشکر جنوں کا
آپہنچا۔بارے مبارک نے ان سے مل جُل کر پوچھا کہ کہاں کا ارادہ کیا ہے؟ وہ بولے کہ
بادشاہ نے تمہارے استقبال کے واسطے ہمیں تعینات کیا اب تمہارے فرماں بردار ہیں اگر کہو
تو ایک دم میں رو بہ رو لے چلیں۔مبارک نے کہا دیکھو، کس کس محنتوں سے خدا نے بادشاہ



کے حضور میں ہمیں سُرخ رُو کیا،اب جلدی کیا ضرور ہے؟ اگر خدانخواستہ کچھ خلل ہو جاوے تو
ہماری محنت اکارت ہو اور جہاں پناہ کی غضبی میں پڑیں۔سبھوں نے کہا کہ اس کے تم مختار
ہو، جس طرح جی چاہے چلو۔اگرچہ سب طرح کا آرام تھا، پر رات دن چلنے سے کام تھا۔

جب نزدیک جا پہنچے، میں مبارک کو سوتا دیکھ کر اس نازنین کے قدموں پر سر رکھ کر
اپنے دل کی بے قراری اور ملک صادق کے سبب سے لاچاری نہایت منّت داری سے کہنے
لگا۔کہ جس روز سے تمہاری تصویر دیکھی ہے، اب و خورش اور آرام میں نے اپنے اوپر
حرام کیا ہے۔اب جو خدا نے یہ دن دکھایا تو محض بے گانہ ہو رہا ہوں۔فرمانے لگی کہ میرا بھی
دل تمہاری طرف مائل ہے کہ تم نے میری خاطر کیا کیا ہرج مرج اٹھایا اور کس کس مشقتوں
سے لے آئے ہو۔خدا کو یاد کرو۔اور مجھے بھول نہ جائیو۔دیکھو تو پردۂ غیب سے کیا ظاہر ہوتا
ہے۔یہ کہہ کر ایسی بے اختیار ڈاڑھ مار کر روئی کہ ہچکی لگ گئی۔ایدھر میرا یہ حال اُدھر اس کا
وہ احوال۔اس میں مبارک کی نیند ٹوٹ گئی۔وہ ہم دونوں مشتاقوں کا رونا دیکھ کر، رونے
لگا اور بولا: خاطر جمع رکھو، ایک روغن میرے پاس ہے،اس گُل بدن کے بدن میں مل دوں
گا۔اس کی بو سے ملک صادق کا جی ہٹ جائے گا۔غالب ہے کہ تمہیں کو بخش دے۔

مبارک سے یہ تدبیر سن کر دل کو ڈھارس ہوگئی۔اس کے گلے سے لگ کر لاڑ کیا
اور کہا: اے دادا! اب تو میرے باپ کی جگہ ہے۔تیرے باعث میری جان بچی اب بھی
ایسا کام کر، جس میں میری زندگانی ہو۔نہیں تو اس غم میں مرجاؤں گا۔اس نے ڈھیری تسلی
دی۔جب روز روشن ہوا۔آواز جنوں کی معلوم ہونے لگی۔دیکھا تو کئی خواص ملک صادق
کے آئے ہیں اور دو بسرے پاؤ بھاری ہمارے لیے لائے ہیں اور ایک جو ڈول موتیوں کی
توڑ پڑی ہوئی ان کے ساتھ ہے۔مبارک نے اس نازنین کو وہ تیل مل دیا۔اور پوشاک
پہنا، بناؤ کرواکر،ملک صادق کے پاس لے چلا۔بادشاہ نے دیکھ کر مجھے بہت سرفراز کیا۔
اور عزت و حرمت سے بٹھایا اور فرمانے لگا کہ تجھ سے میں ایسا سلوک کروں گا کہ کسو نے
آج تک کسو سے نہ کیا ہوگا۔بادشاہت تو تیرے باپ کی موجود ہے۔علاوہ اب تو میرے

بیٹنے کی جگہ ہوا۔ بے توجہ کی باتیں کر رہا تھا اتنے میں وہ نازنین بھی روبرو آئی اس روغن کی بُو سے یک بہ یک دماغ پراگندہ ہوا اور حال بے حال ہوگیا، تاب اس باس کی نہ لا سکا، اٹھ کر باہر چلا گیا۔ اور ہم دونوں کو بلوایا اور مبارک کی طرف متوجہ ہوکر فرمایا کہ کیوں جی! خوب شرط بجا لائے!

میں نے خبردار کردیا تھا کہ اگر خیانت کروگے تو خفگی میں پڑوگے۔ یہ بُو کیسی ہے؟ اب دیکھو تمہارا کیا حال کرتا ہوں۔ بہت جز بز ہوا۔ مبارک نے مارے ڈر کے اپنا اِزار بند کھول کر دکھادیا کہ پادشاہ سلامت! جب حضور کے حکم سے اس کام کے ہم متعین ہوئے تھے۔ غلام نے پہلے ہی اپنی علامت کاٹ کر، ڈبیا میں بند کرکے سر بہ مہر سرکار کے خزانچی کے سُپرد کردی تھی، اور مرہم سلیمانی لگا کر روانہ ہوا تھا، مبارک سے یہ جواب سُن کر میری طرف آنکھیں نکال کو گھورا اور کہنے لگا: تو یہ تیرا کام ہے! اور طیش میں آکر منہ سے برا بھلا بکنے لگا۔ اس وقت اس کے بَت کہاؤ سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ شاید جان سے مجھے مروا ڈالے گا۔ جب میں نے اس کے بُشرے سے یہ دریافت کیا! اپنے جی سے ہاتھ دھوکر اور جان کھو کر سر غلاف مبارک کی کمر سے کھینچ کر ملک صادق کی توند میں ماری۔ چھری کے لگتے ہی نہڑا اور جھوما۔ میں نے حیران ہوکر جانا کہ مقرر مرگیا۔ پھر اپنے دل میں خیال کیا کہ زخم تو ایسا کاری نہیں لگا۔ یہ کیا سبب ہوا میں کھڑا دیکھتا تھا کہ وہ زمین پر لوٹ لاٹ، گیند کی صورت بن کر آسمان کی طرف اُڑ چلا۔ ایسا بلند ہوا کہ آخر نظروں سے غائب ہوگیا۔ پھر ایک پل کے بعد بجلی کی طرح کڑکتا اور غصے میں کچھ بے معنی بکتا ہوا نیچے آیا اور مجھے ایک لات ماری کہ میں تیورا کر چاروں شانے چت گر پڑا۔ اور جی ڈوب گیا، خدا جانے کتنی دیر میں ہوش آیا۔ آنکھیں کھول کر جو دیکھا تو ایک ایسے جنگل میں پڑا ہوں کہ جہاں سوائے کیکڑا اور ٹینٹی اور جھڑبیری کے درختوں کے کچھ اور نظر نہیں آتا۔ اب اس گھڑی عقل کچھ کام نہیں کرتی کہ کیا کروں اور کہاں جاؤں! ناامیدی سے ایک آہ بھر کر ایک طرف کی راہ لی۔ اگر کہیں کوئی آدمی کی صورت نظر پڑتی تو ملک صادق کا نام پوچھتا۔ وہ دیوانہ جان کر جواب دیتا کہ



ہم نے تو اس کا نام بھی نہیں سنا۔

ایک روز پہاڑ پر جاکر میں نے بھی ارادہ کیا کہ اپنے تئیں گرا کر ضائع کروں۔ جوں مستعد گرنے کا ہوا وہی سوار صاحب ذوالفقار، برقع پوش آپہنچا اور بولا کہ کیوں تو اپنی جان کھوتا ہے؟ آدمی پر دکھ درد سب ہوتا ہے۔ اب تیرے بُرے دن گئے اور بھلے دن آئے۔ جلد روم کو جا، تین شخص ایسے ہی آگے گئے ہیں، ان سے ملاقات کر اور وہاں کے سلطان سے مل۔ تم پانچوں کا مطلب ایک ہی جگہ ملے گا۔ اس فقیر کی سیر کا یہ ماجرا ہے جو عرض کیا۔ بارے! بشارت سے اپنے مولا مشکل کشا کی مرشدوں کے حضور میں آ پہنچا ہوں۔ اور پادشاہِ ظلّ اللہ کی بھی ملازمت حاصل ہوئی۔ چاہیے کہ اب سب کی خاطر جمع ہو۔

یہ باتیں چار درویش اور پادشاہ آزاد بخت میں ہورہی تھیں کہ اتنے میں ایک محلّی بادشاہ کے محل میں سے دوڑا ہوا آیا اور مبارک باد کی تسلیمیں بادشاہ کے حضور بجالایا اور عرض کی کہ اس وقت شاہ زادہ پیدا ہوا کہ افتاب و مہتاب اس کے حسن کے روبرو شرمندہ ہیں بادشاہ نے متعجب ہوکر پوچھا کہ ظاہر میں کسو کو حمل نہ تھا، یہ آفتاب کس کے برج حمل سے نمودار ہوا؟ اس نے التماس کیا کہ ماہ روخواص، جو بہت دنوں سے غضب بادشاہی میں پڑی تھی، کسوں کی مانند ایک کونے میں رہتی تھی اور مارے ڈر کے اس کے نزدیک کوئی نہ جاتا، نہ احوال پوچھتا تھا۔ اس پر یہ فضل الٰہی ہوا کہ چاند سا بیٹا اس کے پیٹ سے پیدا ہوا۔

پادشاہ کو ایسی خوشی حاصل ہوئی کہ شاید شادیٔ مرگ ہوجائے۔ چاروں فقیر نے دعا دی کہ بھلا بابا! تیرا گھر آباد رہے اور اس کا قدم مبارک ہو، تیرے سائے کے تلے بوڑھا بڑا ہو، پادشاہ نے کہ یہ تمہارے قدم کی برکت ہے۔ والّا نہ، اپنے تو سان گمان میں بھی یہ بات نہ تھی اجازت ہو تو جاکر دیکھوں، درویشوں نے کہا: بسم اللہ، سدھاریے، پادشاہ محل میں تشریف لے گئے۔ شہزادے کو گود میں لیا اور شکر پروردگار کی جناب میں کیا۔ کلیجہ ٹھنڈا ہوا۔ وونہیں چھاتی سے لگائے ہوئے لاکر فقیروں کے قدموں پر ڈالا، درویشوں نے دعائیں پڑھ کر جھاڑ پھونک دیا، پادشاہ نے جشن کی تیاری کی، دوہری نوبتیں جھڑنے لگیں۔ خزانے کا منہ کھول دیا۔ داد و دہش سے ایک کوڑی کے محتاج کو لکھ پتی کردیا۔ ارکان دولت جتنے تھے

سب کو دو چند جاگیر و منصب کے فرمان ہو گئے۔ جتنا لشکر تھا۔ انہیں پانچ برس کی طلب انعام ہوئی، مشائخ اور اکابر کو مدد معاش اور آلتمغا عنایت ہوا۔ بے نواؤں کے بیتے اور تنگ مداؤں کے چملے اشرفی اور روپوں کی کھچڑی سے بھر دیئے اور تین برس کا خزانہ رعیت کو معاف کیا کہ جو کچھ بو دیں جوتیں دونوں حصے اپنے گھروں میں اٹھالے جائیں۔

تمام شہر میں ہزاری بزاری کے گھروں میں جہاں دیکھو وہاں تھئی تھئی ناچ ہو رہا ہے۔ مارے خوشی کے ہر ایک ادنا اعلا بادشاہ وقت بن بیٹھا۔ عین شادی میں ایک بارگی اندرون محل سے رونے پیٹنے کا غل اٹھا۔ خواصیں اور ترکنیاں اور اردابیگنیاں اور اردبیگنیاں اور مغلی، خوجے، سر میں خاک ڈالتے ہوئے باہر نکل آئے۔ اور بادشاہ سے کہا کہ جس وقت شہزادے کو نہلا دھلا کر دائی کی گود میں دیا ایک ابر کا ٹکڑا آیا اور دائی کو گھیر لیا۔ بعد ایک دم کے دیکھیں تو انگا بے ہوش پڑی ہے اور شہزادہ غائب ہو گیا۔ یہ کیا قیامت ٹوٹی! بادشاہ یہ تعجبات سن کر حیران ہو رہا اور تمام ملک میں واویلا پڑی۔ دو دن تلک کسو کے گھر ہانڈی نہ چڑھی۔ شہزادے کا غم کھاتے اور اپنا لہو پیتے تھے۔

غرض زندگانی سے لاچار تھے جو اس طرح جیتے تھے جب تیسرا دن ہوا، وہی بادل پھر آیا اور ایک پنگھولا جڑاؤ موتیوں کی توڑ پڑی ہوئی لایا۔ اسے محل میں رکھ کر آپ ہوا ہوا۔ لوگوں نے شہزادے کو اس میں انگوٹھا چوستے ہوئے پایا۔ بادشاہ بیگم نے جلدی بلائیں لے کر، ہاتھوں میں اٹھا کر چھاتی سے لگا لیا۔ دیکھا تو کرتا آب رواں کا، موتیوں کا دردامن ٹکا ہوا گلے میں ہے اور اس پر شلوکا تمامی کا پہنایا ہے اور ہاتھ پاؤں میں کڑوے مرصع کے اور گلے میں ہیکل نورتن کی پڑی ہے۔ اور جھنجھنا، چسنی، چٹنے بٹنے، جڑاؤ، دھرے ہیں۔ سب مارے خوشی کے واری پھیری ہونے لگیں اور دعائیں دینے لگیں کہ تیری ماں کا پیٹ ٹھنڈا رہے اور تو بوڑھا آڑھا ہو۔

بادشاہ نے ایک بڑا محل نیا تعمیر کروا اور فرش بچھوا، اس میں درویشوں کو رکھا۔ جب سلطنت کے کام سے فراغت ہوتی، تب آ بیٹھتے اور سب طرح سے خدمت اور خبر گیری کرتے۔ لیکن ہر چاند کی نوچندی جمیرات کو وہی پارۂ ابر آتا اور شہزادے کو لے جاتا۔ بعد



دو دن کے تحفے، کھلونے اور سوغاتیں ہر ایک ایک ملک کی اور ہر ایک قسم کی شہزادے کے ساتھ لے آتا، جن کے دیکھنے سے عقل انسان کی حیران ہو جاتی۔ اسی قاعدے سے بادشاہ زادے نے خیریت سے ساتویں برس میں پاؤں دیا۔ عین سال گرہ کے روز بادشاہ آزاد بخت نے فقیروں سے کہا کہ سائیں اللہ! کچھ معلوم نہیں ہوتا کہ شہزادے کو کون لے جاتا ہے بڑا تعجب ہے۔ دیکھیے انجام اس کا کیا ہوتا ہے۔ درویشوں نے کہا: ایک کام کرو ایک شقہ شوقیہ اس مضمون کا لکھ کر شہزادے کے گہوارے میں رکھ دو کہ تمہاری مہربانگی اور محبت دیکھ کر اپنا بھی دل مشتاق ملاقات کا ہوا ہے اگر دوستی کی راہ سے اپنے احوال کی اطلاع دیجئے۔ تو خاطر جمع ہو اور حیرانی بالکل دفع ہو۔ بادشاہ نے موافق صلاح درویشوں کے افشانی کاغذ پر ایک رقعہ اسی عبارت کا ترقیم کیا۔ اور مہدِ زرّیں میں رکھ دیا۔

شہزادہ بہ موجب قاعدۂ قدیم کے غائب ہوا۔ جب شام ہوئی آزاد بخت درویشوں کے بستروں پر آ کر بیٹھے اور کلمہ کلام ہونے لگا۔ ایک کاغذ لپٹا ہوا۔ بادشاہ کے پاس آ پڑا۔ کھول کر پڑھا تو جواب اسی شقے کا تھا۔ یہی دو سطریں لکھی تھیں کہ ہمیں بھی اپنا مشتاق جانیے سواری کے لیے تخت جاتا ہے، اس وقت اگر تشریف لائیے تو بہتر ہے ملاقات ہو۔ سب اسباب عیش و طرب کا مہیا ہے صاحب ہی کی جگہ خالی ہے۔ بادشاہ آزاد بخت درویشوں کو ہم راہ لے کر تخت پر بیٹھے۔ وہ تخت حضرت سلیمان کے تخت کے مانند ہوا۔ پر چلا۔ رفتہ رفتہ ایسے مکان پر جا اُترے کہ عمارت عمارتِ عالی شان اور تیاری کا سامان نظر آتا ہے۔ لیکن یہ معلوم نہیں ہوتا کہ کوئی ہے یا نہیں۔ اتنے میں کسو نے ایک ایک سلائی سلیمانی سرمے کی ان پانچوں کی آنکھوں میں پھیر دی۔ دو دو بوندیں آنسو کی ٹپک پڑیں۔ پریوں کا اکھاڑا دیکھا کہ استقبال کی خاطر گلاب پاشیں لیے ہوئے اور رنگ بہ رنگ کے جوڑے پہنے ہوئے کھڑا ہے۔

آزاد بخت آگے چلے تو دو رویہ ہزاروں پری زاد مؤدب کھڑے ہیں۔ اور صدر میں ایک تخت زمرد کا دھرا ہے۔ اس پر ملک شہبال شاہ رخ کا بیٹا تکیے لگائے بڑے تزک سے بیٹھا ہے۔ اور ایک پری زادلڑکی رو بہ رو بیٹھی شہزادۂ بختیار کے ساتھ کھیل رہی ہے اور

دونوں بغلوں میں کرسیاں اور صندلیاں قرینے سے بچھی ہیں ان پر عمدہ پری زاد بیٹھے ہیں۔ ملک شہبال پادشاہ کو دیکھتے ہی سروقد اٹھا، اور تخت سے اتر کر بغل گیر ہوا اور ہاتھ میں ہاتھ پکڑے اپنے برابر تخت پر لاکر بٹھایا اور بڑے تپاک اور گرم جوشی سے باہم گفتگو ہونے لگی تمام روز ہنسی خوشی کھانے اور میوے اور خوشبوؤں کی ضیافت رہی اور راگ رنگ سنا کئے، دوسرے دن جب پھر دونوں بادشاہ جمع ہوئے شہبال نے پادشاہ سے درویشوں کے ساتھ لانے کی کیفیت پوچھی۔

پادشاہ نے چاروں بے نواؤں کا ماجرا جو سنا تھا۔ مفصل بیان کیا اور سفارش کی اور مدد چاہی کہ انہوں نے اتنی محنت اور مصیبت کھینچی ہے، اب صاحب کی توجہ سے اگر اپنے اپنے مقصد کو پہنچیں تو ثواب عظیم ہے اور یہ مخلص بھی تمام عمر شکرگزار رہے گا۔ آپ کی نظر توجہ سے ان سب کا بیڑا پار ہوتا ہے۔ ملک شہبال نے سن کر کہا بہ سروچشم میں تمہارے فرمانے سے قاصر نہیں۔ یہ کہہ کر نگاہِ کرم سے دیوؤں اور پریوں کی طرف دیکھا اور بڑے بڑے جن جو جہاں سردار تھے ان کو نامے لکھے کہ اس فرمان کے دیکھتے ہی اپنے تئیں حضور پُر نور میں حاضر کرو۔ اگر کسی کے آنے میں توقف ہوگا تو اپنی سزا پاوے گا اور پکڑا آوے گا اور آدم زاد خواہ عورت خواہ مرد، جس کے پاس ہو۔ اسے اپنے ساتھ لیے آوے اگر کوئی پوشیدہ کر رکھے گا اور ثانی الحال ظاہر ہوگا تو اس کا زن و بچہ کولھو میں پیرا جائے گا اور اس کا نام نشان باقی نہ رہے گا۔

یہ حکم نامہ لے کر وہ چاروں طرف متعین ہوئے یہاں دونوں بادشاہوں میں صحبت گرم ہوئی اور باتیں اختلاط کی ہونے لگیں اس میں ملک شہبال درویشوں سے مخاطب ہوکر بولا کہ اپنے تئیں بھی بڑی آرزو لڑکے ہونے کی تھی۔ اور دل میں یہ عہد کیا تھا کیا کہا اگر خدا بیٹا دے یا بیٹی، تو اس کی شادی بنی آدم کے بادشاہ کے یہاں جو لڑکا پیدا ہوگا اس سے کروں گا۔ اس نیت کرنے کے بعد معلوم ہوا کہ بادشاہ بیگم پیٹ سے ہیں۔ بارے دن اور گھڑیاں، اور مہینے گنتے گنتے پورے دن ہوئے اور یہ لڑکی پیدا ہوئی۔ موافق وعدے کے تلاش کرنے کے واسطے عالم جنیات کو میں نے حکم کیا؛ چاردانگ دنیا میں جستجو کرو، جس



بادشاہ شہنشاہ کے یہاں فرزند پیدا ہوا ہو، اس کو بہ جنس احتیاط دے جلد اٹھا کر آؤ۔ وونہیں یہ جب فرمان کے پری زاد چاروں سمت پراگندہ ہوئے۔ بعد دیر کے اس شہزادے کو میرے پاس لے آئے۔

میں نے شکر خدا کا کیا اور اپنی گود میں لے لیا۔ اپنی بیٹی سے زیادہ اس کی محبت میرے دل میں پیدا ہوئی۔ جی نہیں چاہتا کہ ایک دم نظروں سے جدا کردں۔ لیکن اس خاطر بھیج دیتا ہوں کہ اگر اس کے ماں باپ نہ دیکھیں گے۔ تو ان کا کیا احوال ہوگا۔ لہٰذا ہر مہینے میں ایک بار منگا لیتا ہوں۔ کئی دن اپنے نزدیک رکھ کر کچھ بھیج دیتا ہوں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اب ہمارے تمہارے ملاقات ہوئی، اس کی کتخدائی کردیتا ہوں۔ موت حیات سب کو لگی پڑی ہے۔ بھلا جیتے جی ان کا سہرا دیکھ لیں۔

پادشاہ آزاد بخت یہ باتیں ملک شہبال کی سُن کر اور اس کی خوبیاں دیکھ کر نہایت محظوظ ہوئے اور بولے: پہلے ہم کو شہزادے کے غائب ہوجانے اور پھر آجانے سے عجب عجب طرح کے خطرے دل میں آتے تھے۔ لیکن اب صاحب کی گفتگو سے تسلی ہوئی۔ یہ بیٹا اب تمہارا ہے۔ جس میں تمہاری خوشی ہو سو کیجیے۔ غرض دونوں بادشاہوں کی صحبت مانند شکر شیر کے رہتی اور عیش کرتے۔ دس پانچ دن کے عرصے میں بڑے بڑے پادشاہ گلستان ارم کے و کوہستان کے اور جزیروں کے جن کے طلب کی خاطر لوگ تعنیات ہوئے تھے سب آکر حضور میں حاضر ہوئے پہلے ملک صادق سے فرمایا کہ تیرے پاس جو آدم زاد ہے، حاضر کر۔ اس نے نپٹ غم غصہ کھا کر لاچار اس گل عذار کو حاضر کیا اور ولایت عمان کے بادشاہ سے شہزادی جن کی، جس کے واسطے شہزادی ملک نیم روز کا گاؤ سوار ہوکر سودائی بنا تھا، مانگی اس نے بھی بہت سی عذر معذرت کرکے حاضر کی۔ جب بادشاہ فرنگ کی بیٹی اور بہزاد خاں کو طلب کیا، سب منکر پاک ہوئے اور حضرت سلیمانؑ کی قسم کھانے لگے۔

آخر دریائے قلزم کے پادشاہ سے جب پوچھنے کی نوبت آئی تو وہ سر نیچا کرکے چپ ہو رہا۔ ملک شہبال نے اس کی خاطر کی اور قسم دی اور امیدوار سرفرازی کا کیا اور کچھ دھونس دھڑ کا بھی دیا۔ تب وہ بھی ہاتھ جوڑ کر عرض کرنے لگا کہ بادشاہ سلامت! حقیقت یہ

ہے کہ جب بادشاہ اپنے بیٹے کے استقبال کی خاطر دریا پر آیا اور شہزادے نے مارے جلدی
کے گھوڑا دریا میں ڈالا، اتفاقاً میں اس روز سیر و شکار کی خاطر نکلا تھا۔ اس جگہ میرا گزر ہوا۔
سواری کھڑی کر کے یہ تماشا دیکھ رہا تھا۔ اس میں شہزادی کو بھی گھوڑی دریا میں لے گئی،
میری نگاہ جو اس پر پڑی دل بے اختیار ہوا۔ پری زادوں کو حکم کیا کہ شہزادی کو بہ مع گھوڑی
لے آؤ۔ اس کے پیچھے بہزاد خاں نے گھوڑا پھینکا۔ جب وہ بھی غوطے کھانے لگا، اس کی
دلاوری اور مردانگی پسند آئی اس کو بھی ہاتھوں ہاتھ پکڑلیا۔ ان دونوں کو لے کر میں نے
سواری پھیری۔ سو یے دونوں صحیح سلامت میرے پاس موجود ہیں۔

یہ احوال کہہ کر دونوں رو بہ رو بلایا اور سلطان شام کی شہزادی کی تلاش بہت کی اور
سبھوں سے بہ سختی و ملائمت استفسار کیا۔ لیکن کسو نے حامی نہ بھری اور نہ نام و نشان بتایا۔ تب
ملک شہبال نے فرمایا کہ کوئی بادشاہ یا سردار غیر حاضر بھی ہے یا سب آچکے؟ جنوں نے عرض
کی کہ جہاں پناہ! سب حضور میں آئے ہیں مگر ایک مسلسل جادو جس نے کوہ قاف کے پردے
میں ایک قلعہ جادو کے علم سے بنایا ہے، وہ اپنے غرور سے نہیں آیا ہے اور ہم غلاموں کی
طاقت نہیں جو بہ زور اس کو پکڑ لاویں۔ وہ بڑا قلب مکان ہے اور وہ خود بھی بڑا شیطان ہے۔

یہ سُن کر ملک شہبال کو طیش آیا اور لڑاکی فوج جنوں اور عفریتوں اور پری زادوں
کی تعنیات کی اور فرمایا: اگر راستی میں اس شہزادی کے ساتھ لے کر حاضر ہو۔ فبہا، والاّ نہ اس
کو زیر و زبر کر کے مشکیں باندھ کر لے آؤ۔ اور اس کے گڑھ اور ملک کو نیست نابود کر کے
گدھے کا ہل پھروا دو۔ وونہیں حکم ہوتے ہی ایسی کتنی فوج روانہ ہوئی کہ ایک آدھ دن کے
عرصے میں ویسے جوش خروش والے سرکش کو حلقہ بہ گوش کر کے پکڑ لائے اور حضور میں دست
بستہ کھڑا کیا۔ ملک شہبال نے ہرچند سرزنش کر کے پوچھا لیکن اس مغرور نے سوائے نا نا کے
ہاں نہ کی۔ نہایت کو غصّے ہوکر فرمایا کہ اس مردود کے بند بند جدا کرو اور کھال کھینچ کر بھس
بھرو اور پری زاد کے لشکر کو تعین کیا کہ کوہ قاف میں جا کر ڈھونڈ ڈھانڈھ کر پیدا کرو۔ وہ لشکر
متعینہ شہزادی کو بھی تلاش کر کے لے آیا اور حضور میں پہنچایا۔ اُن سب اسیروں نے اور
چاروں فقیروں نے ملک شہبال کا حکم اور انصاف دیکھ کر دعائیں دیں اور شاد ہوئے۔ پادشاہ



آزاد بخت بھی بہت خوش ہوا۔ تب ملک شہبال نے فرمایا کہ مردوں کو دیوانِ خاص میں اور
عورتوں کو پادشاہی محل میں داخل کرو۔ اور شہر میں آئینہ بندی کو حکم کرو۔ اور شادی کی تیاری
جلدی ہو۔ گویا حکم کی دیر تھی۔

ایک روز نیک ساعت اور مبارک مہورت دیکھ کر شہزادہ بختیار کا عقد اپنی بیٹی
روشن اختر سے باندھا۔ اور خواجہ زادۂ یمن کو دمشق کی شہزادی سے بیاہا۔ اور ملک فارس کے
شہزادے کا نکاح بصرے کی شہزادی سے کردیا اور عجم کے بادشاہ زادے کو فرنگ کی ملکہ سے
منسوب کیا اور نیم روز کے بادشاہ کی بیٹی کو بہزاد خاں کو دیا اور شہزادۂ نیم روز کو جن کی
شہزادی حوالے کی۔ اور چین کے شہزادے کو اس پیر مردِ عجمی کی بیٹی سے جو ملک صادق کے
قبضے میں تھی، کتخدا کیا۔ ہر ایک نامراد، بہ دولت ملک شہبال کے اپنے اپنے مقصد اور مراد کو
پہنچا۔ بعد اس کے چالیس دن تلک جشن فرمایا اور عیش و عشرت میں رات دن مشغول رہے۔

آخر ملک شہبال نے ہر ایک پادشاہ زادے کو تحفے اور سوغاتیں اور مال اسباب
دے دے کر اپنے اپنے وطن کو رخصت کیا۔ سب بہ خوشی و خاطر جمعی روانہ ہوئے اور بہ خیر و
عافیت جا پہنچے اور بادشاہت کرنے لگے مگر ایک بہزاد خاں اور خواجہ زادہ یمن کا اپنی خوشی
سے بادشاہ آزاد کی رفاقت میں رہے۔ آخر یمن کے خواجہ زادے کو خانساماں اور بہزاد خاں
کو میر بخشی شہزادۂ صاحبِ اقبال یعنی بختیار کی فوج کا کیا۔ جب تلک جیتے رہے، عیش کرتے
رہے، الٰہی! جس طرح یہ چاروں درویش اور پانچواں بادشاہ آزاد بخت اپنی مراد کو پہنچے، اسی
طرح ہر ایک نامراد کا مقصد دلی اپنے کرم اور فضل سے بدلا۔ بہ طفیل پنجتن پاک دوازدہ
چہاردہ معصوم علیہم الصلوٰۃ والسلام کے۔ آمین یا الٰہ العٰلمین۔

جب یہ کتاب فضل الٰہی سے اختتام کو پہنچی، جی میں آیا کہ اس کا نام بھی ایسا
رکھوں کہ اسی میں تاریخ نکلے۔ جب حساب کیا تو بارہ سو پندرہ ہجری کے آخر سال میں کہنا
شروع کیا تھا۔ باعثِ عدم فرصت کے بارہ سو سترہ سنہ کی ابتدا میں انجام ہوئی۔ اس فکر میں
تھا کہ دل نے کہا ''باغ و بہار'' اچھا نام ہے کہ ہم نام و ہم تاریخ اس میں نکلتی ہے۔ تب
میں نے یہی نام رکھا۔ جو کوئی اس کو پڑھے گا گویا باغ کی سیر کرے گا بلکہ باغ کو آفت

خزاں کی بھی ہے اور اس کو نہیں۔ یہ ہمیشہ سرسبز رہے گا۔

مرتب ہوا جب یہ "باغ و بہار" تھی سنہ بارہ سو سترہ در شمار
کرو سیراب اس کی تم رات دن کہ ہے نام و تاریخ "باغ و بہار"
خزاں کا نہیں اس میں آسیب کچھ ہمیشہ تر و تازہ ہے یہ بہار
مرے خونِ دل سے یہ سیراب ہے اور لختِ جگر کے ہیں سب برگ و بار
مجھے بھول جاویں گے سب بعد مرگ رہے گا مگر یہ سخن یادگار
اسے جو پڑھے یاد مجھ کو کرے یہی قاریوں سے مرا ہے قرار
خطا گر کہیں ہو تو رکھیو معاف کہ پھولوں میں پوشیدہ رہتا ہے خار
ہے انساں مرکّب ز سہو و خطا یہ چوکے گا، ہرچند ہو ہوشیار
میں اس کے سوا چاہتا کچھ نہیں یہی ہے دعا میری اے کردگار
تری یاد میں میں رہوں دم بہ دم کٹے اس طرح میرا لیل و نہار
نہ پرسش کی سختی ہو مجھ پر کبھو نہ شب گور کی اور نہ روزِ شمار
تو کونین میں لطف پر لطف رکھ
خدایا! بہ حق رسولِ کبار

☆☆☆



# فرہنگ

## آ

آب دار: وہ شخص جو بادشاہوں، امیروں کے یہاں پانی پلانے پر مقرر ہو

آب دار خانہ: پانی رکھنے کی جگہ

آب رواں: ایک قسم کا باریک کپڑا

آبشورہ: شورے میں ٹھنڈا کیا ہوا پانی، لیموں کا شربت۔

آبھرن: زیورات

آب و دانہ: دانہ پانی، رزق، کھانا پینا۔

آخرش: آخرکار انجام کار

آذوقہ: تھوڑی سی غذا

آفتاب دو نیزے بلند ہوا: دن چڑھ گیا، دن نکل آیا

آفتابہ: بڑا لوٹا جس کے دونوں طرف دستی اور منہ پر ڈھکن ہو۔

آگیا: حکم

آلتمغا: انعام میں دی گئی ایسی جاگیر جو بعد میں اولاد کو بھی ملے، فرمان شاہی

آویزہ: کان کا زیور، بندہ

آئینہ بندی: شہر کو سجانا

## ا

اپرالا کرنا / اپرالا کرنا: مدد کرنا، کرنا، طرفداری کرنا، حفاظت کرنا۔

اتارا: مجمع، جمگھٹ، ہجوم

اتالیق: اُستاد، تربیت دینے والا

اتاول: جلدی

اٹاری: کوٹھا، بالا خانہ، اوپر کا مکان

اٹھائی گیرا: معمولی چور، آنکھ بچا کر چھوٹی چھوٹی چیزوں کو چُرا لینے والا

اٹھوارے میں: آٹھ دن میں۔

اٹھوانی کھٹوانی لے کر پڑنا: غم یا غصے کے سبب سے الگ پڑ رہنا۔

اجل گرفتہ: جس پر موت، منڈلا رہی ہو۔

اچھوانی: ایک قسم کا حریرہ جو زچہ کو دیا جاتا ہے

احدی: تیرانداز۔ اکبر نے ایک خاص قسم کے تیر اندازوں کا نام احدی رکھا تھا، یہ مالگذاری وصول کرنے کا کام کرتے تھے، سُست، کاہل

ادقچہ: سفید حاشیہ کی چادر جو سجاوٹ کے لیے توشک کے نیچے بچھاتے ہیں

اُدھار: ناشتہ یعنی آدھا کھانا

اَدھی: پرانے پیسے کا آٹھواں حصہ

ادینہ: جمعہ

اُردابیگنی: شاہی محلوں میں ہتھیار بند پہرہ دینے والی عورتیں

استخواں: ہڈی

اسم اعظم: خدا کے ناموں میں سب سے بڑا نام

اسم بامسمّٰی: اپنے نام جیسی صفت رکھنے والا شخص

اشرف الاشراف: نہایت شریف

اصیل: خادمہ

افسوں: منتر، جادو

افشانی کاغذ: وہ کاغذ جس پر افشاں چھڑکی ہو



اقلیم: ملک

اُکت: اپج ذہانت

اُلاق: کشتی

الجوع: بھوک

اُلش خاص: بادشاہ کی طرف سے خصوصی طور پر عطا کیا گیا کھانا، اسے التفات اور عزت کی علامت سمجھا جاتا تھا۔

النگ: قلعے کے اطراف کی دیوار

اَمرد: نوعمر خوب صورت لڑکا جس کے ابھی داڑھی مونچھیں نہ نکلی ہوں

اَن چت: اچانک

انگا: انا، دودھ پلائی، دایہ

ان گنا مہینا: حمل کا آٹھواں مہینا، کیونکہ یہ مہینا خطرناک ہوتا ہے اس لیے عورتیں اسے شمار میں نہیں لاتیں۔

انگور کر لائے: زخم بھر گئے، زخم اچھا ہونا

انوکھی: نئی، عجیب

اوبچی: ہتھیار بند، پانچوں ہتھیار باندھے ہوئے سپاہی۔ وہ پانچ ہتھیاری ہیں۔ ۱۔ ڈھال، ۲۔ تلوار، ۳۔ تیر کمان، ۴۔ برچھی، ۵۔ نیزہ

اوسر چوکی ڈومنی گاوے تال بے تال: مثل ہے۔ اَوسَر: موقع، راگوں کا وقت، اوسر چوکنا: بے سُرا ہونا، اس مثل کا مطلب یہ ہے کہ ڈومنی جب راگ اور تال بھول جاتی ہے تو بے سُری ہو جاتی ہے۔ اسی طرح بعض وقت آدمی اپنی غلطی کے سبب کسی مصیبت میں پھنس جاتا ہے اور ساری عقلمندی رخصت ہو جاتی ہے۔

اونٹ چڑھے کتا کاٹے: مثل ہے۔ عقل کے خلاف اور ناممکن بات کو کہتے ہیں

اونٹ کے گلے میں بلّی: بے میل رشتہ، بیجا الجھاوا

ایک چلّے میں: چالیس دن میں

# ب

باٹ : راستہ۔ راہ۔ سڑک

بادامی : گوشت کا ایسا سالن جس میں بادام ڈالے گئے ہوں۔

بادلا : زری کا کپڑا جو ریشم اور چاندی یا سونے کے تاروں سے تیار ہوتا ہے

بادیہ : بڑا کٹورا، پیالہ

باربردار: سامان اٹھانے والے لوگ

بارہ اَبھرن : بارہ زیور

بارہ دری: بارہ دروازوں کی ہوا دار عمارت

باری دار : پہرے دار، پہرے پر موجود سپاہی جو باری باری پہرہ دیتے تھے۔

بارے : آخرکار، الغرض

بازدار : جس کے ذمے باز کو سدھانے کی اور اس کی دیکھ بھال کی خدمت ہو

باشا : ایک شکاری پرندہ، یہ باز کی ایک قسم ہے۔

باقر خانی : ایک قسم کی روغنی روٹی

بالاپوش : پلنگ پوش

بال بال گج موتی پرونا: بہت زیادہ بناؤ سنگار

بال باندھی کوڑی مارنا: نشانہ خطا نہ کرنا، بالکل صحیح نشانہ لگانا

بال بیکا نہیں کرسکتا : کچھ نہیں بگاڑ سکتا، ذرا بھی نقصان نہیں پہنچا سکتا

باد سے باتیں کرنا: ہوا سے باتیں کرنا، تیز دوڑنا

باد بتاس : آسیب، کسی بری روح کا سایہ

بت کہاو: بات کرنے کا ڈھنگ، بات کہنے کا انداز

بجرا : ایک قسم کی گول اور خوبصورت کشتی

بجھرا: گھڑے پر چھپانے کا سرپوش، لمبوترا سا بنا ہوا ہوتا ہے بعض گھروں میں مٹی کا بھی ہوتا ہے

بچن : قول، بات، عہد



بخور : وہ چیزیں جن کے آگ پر ڈالنے یا جلانے سے خوش بو نکلتی ہے۔ جیسے لوبان

بدررَو : پانی باہر جانے کا راستہ، موری

بدرہ : تھیلی (جس میں روپے یا اشرفیاں ہوں) توڑا

بدھنا : مٹی کا لوٹا جس میں ٹونٹی ہو

بدوؤں : بدو کی جمع بدو مرد ڈاکو، لٹیرا

برج حمل: آسمان کے برجوں میں سے پہلا برج جس کی شکل مینڈھے کی سی ہے

برقنداز: بندوقچی، عدالت یا پولیس کا سپاہی

بڑی فجر : صبح تڑکے، صبح سویرے

بِس : زہر

بکھر : خاصیت، عادت

بکاول : باورچی، خانساماں

بکتر پوش : زرہ پہنے ہوئے

بگانی تریا : مراد غیر عورت

بل بے : کلمہ تعریف و استعجاب، واہ وا، شاباش، جیا

بُلدہ : شہر، نگر، بستی

بلّی : ناسمجھ، بے وقوف، احمق، بے سلیقہ

بلّیاں : بلائیں

بنا : بنیاد

بنات : (بانات) ایک قسم کا گرم، موٹا، اونی کپڑا

بناس پتیاں: جنگل کی پتیاں، نباتات، گھاس کی پتیاں

بندر : بندرگاہ، جہازوں کے ٹھہرنے کی جگہ

بندوڑ : کلمہ حقارت، نہایت کم رتبہ باندی

بندی : کوئی آرائش کی چیز جیسے کمر میں باندھنے کی مرصع پٹی

بندی خانہ : قید خانہ۔جیل

بندی وان : قیدی

بوائی : سردی کے موسم میں ایڑیوں کے پھٹ جانے سے پڑ جانے والی دراڑیں

بوٹ/ بونٹ : کچے ہرے چنے

بوند : نہایت تیز شراب

بھاٹ : ہر شخص کی تعریف کر کے مانگنے والا،خوشامدی اور لالچی۔گیت بنانے یا سنانے والا

بھچنپا : آتش بازی کی ایک قسم

بہری : چندا

بَہری : ایک شکاری پرندہ شکرہ

بھسم : راکھ

بھگتیے : بھگتیا کی جمع بھگتیا: سوانگ بھرنے والا اور ناچنے والا۔عورتوں کے سے کپڑے پہن کر ناچنے والا

بہنا : بھائی

بھلاوا دینا : دھوکے میں ڈالنا

بہلیے : پرندوں کا شکاری

بھنور کلی : لوہے

بھوئی : سامان اٹھانے والے

بھونڈی پیری : منحوس

بھچک : حیران

بھینٹ : نذر

بیاکل : بے کلی ،بے قرار

بے چوبا: وہ خیمہ جس میں چوبیں نہیں لگائی جاتیں۔( مجازاً) آسمان

بید مشک : ایک درخت کا نام جس کے پھول نہایت نازک اور خوشبودار ہوتے ہیں زرد رنگ کے مگر



مائل بہ سیاہی،اس کے پھولوں کا عرق کھینچا جاتا ہے جو مفرح قلب ہوتا ہے۔

بیرن : بھائی

بے سروپائی: بے سروسامانی

بیل نہ کودا کودی گون یہ تماشا دیکھے کون: مثل ؛ عموماً اس وقت کہتے ہیں جب کوئی شخص امید کے خلاف کام کرے۔

بے محابا: بے دھڑک،کچھ سوچے سمجھے بغیر

بے وسواس ہوکر: بے خوف ہوکر۔نڈر ہوکر

## پ

پارۂ ابر : بادل کا ٹکڑا

پاکھر : لوہے سے بنی ہوئی زرہ کی مانند ایک پوشاک، جسے جنگ کے موقع پر گھوڑے کو پہنا دیتے تھے

پال : چھوٹا خیمہ، چھولداری

پانی دیوا: لفظی معنی : پانی دینے والا،وارث ، بیٹا

پائیں باغ : قلعہ کے نیچے یا مکان کے پیچھے کا باغ

پایۂ تخت : راج دھانی

پایے پر: اپنے اپنے مرتبے کے مطابق اپنی مقررہ جگہ پر، کیونکہ شاہی دربار میں مختلف امیروں کے درجے کے مطابق ان کے کھڑے ہونے کی جگہ مقرر ہوتی تھی۔

پت : عزت آبرو

پٹیلی : چوڑے چپٹے کی کشتی جس پر تختے بچھا کر بیل گاڑی کو پار لگاتے ہیں

پچھل پائی : چڑیل

پدمنی : نازک بدن اور خوب صورت عورت

پذیرا ہوا : مان لیا گیا

پر پیچ : جوڑ توڑ داؤ پیچ، چال بازی

پرتل : گھڑ سوار کا جھولا، تھیلا جس میں اس کا سارا سامان آجاتا ہے

پر چھا ہوا : بھیڑ چھٹ گئی، سب چلے گئے

پر چھا ہونے لگا: صبح ہونے لگی یعنی رات کی سیاہی چھٹنے لگی

پرداز : آراستگی، جلا، نقش ونگار، نقاشی

پرند: تیز رفتار، بہت تیز دوڑنے والا

پروانگی : اجازت، حکم

پشمینہ : بیڑ بکری اور دنبے کے بالوں کا پارچہ — اونی کپڑا

پشواز : انگرکھے کی وضع کا گھیردار دامن کا لباس

پکھاوج : ایک قسم کی ڈھولک، مردنگ

پکھروٹا : سونے یا چاندی کا ورق، جو پان کے بیڑے پر لپیٹ دیا جاتا تھا

پلاس : ٹاٹ

پلشت : بدذات، بیسوا، کمینی

پلواڑ : سامان ڈھونے کی کشتی

پن بھتا : پن سے مراد پانی اور بھتا یا بھات بمعنی چاول پتلے پکے ہوئے چاول

پنجتن پاک : مراد ہیں شیعہ حضرات کے معتقدات کے مطابق: رسول اللہ علیہ وسلم، حضرت فاطمہؓ، حضرت علیؓ، حضرت حسنؓ، حضرت حسینؓ

پنڈا : پجاری، مندر کی خدمت کرنے والا برہمن

پنڈت خانہ: قید خانہ

پنڈ حلانا : پھسلانا

پنڈیاین : پجارن

پن سوئی : چھوٹی سی کشتی

پنگھولا : ایک طرح کا جھولا، جس میں نومولود بچے کو سلاتے ہیں



پوکھر : تالاب، جوہڑ

پھانکڑے : مسٹنڈے، بانکے ترچھے، لفنگے

پھساہندا: گندا بدبودار، نامعقول

پھساہندے جو چلے : نامعقول باتیں، بے مزہ اور غیر مناسب نازو انداز کی باتیں

پھول اٹھ چکے : تیجا ہوگیا

پھوئیاں : پھوار

پہلوں : پلنگو، مسہریوں روئی کے پہلوں پر ملائم بچھونا کر کے لٹایا

پھپھڑی : گرمی یا پیاس کے سبب ہونٹوں کی کھال کی خشک ہوجانا اسے پیڑی بھی کہتے ہیں

پھینٹا : چھوٹی پگڑی، صافہ

پیادہ : ہرکارہ، چپراسی، حاکم یا قاضی کی عدالت کا ملازم

پیر : درد

پیرزال : بوڑھی عورت

پیریں لگیں: دردزہ یعنی بچہ پیدا ہونے سے پہلے جو درد ہوتا ہے اس کا شروع ہونا۔

پیزاریں : پیزار کی جمع، جوتیاں

پیکھنے کا کھیل : کٹھ پتلیوں کا کھیل

## ت

تاب دان : روشن دان، روزنِ دیوار

تا بہ مقدور : اپنی طاقت بھر، ممکن حد تک

تارکشی کا رومال : عمدہ کڑھائی کا رومال جس میں سونے چاندی کے تاروں سے نقش ونگار بنائے گئے ہوں

تازی : عربی گھوڑا

تالیقہ : مال واسباب کی ضبطی

تبر : کلہاڑی کی وضع کا بنا ہوا ہتھیار

تتری : آوارہ

تجھ سار کے : تجھ جیسے، تیری طرح

تختہ نرد : شطرنج کے انداز کا ایک کھیل اسے چار پانسوں سے کھیلتے تھے

ترپولیا : تین دروں کی شان دار عمارت جس میں بیچ کا در نسبتاً بڑا ہوتا تھا۔ یہ دراہم بازاروں میں یا کسی خاص مقام پر بنائے جاتے تھے شاہی جلوس نکلنے کے لیے

ترت : فوراً

ترقیم کیا : لکھا

ترک حیوانات : گوشت انڈا، مچھلی دودھ دہی، گھی اور وہ چیزیں جن میں یہ ملے ہوئے ہوں ان کا کھانا چھوڑ دینا

تریا : عورت

تکش : ترکش، وہ خانہ جس میں تیر رکھتے ہیں

تکینی : چھوٹا تکیہ

تکیہ : فقیر کے رہنے کی جگہ۔ فقیر کا گھر

تل : ٹیلا

تلپھتے : تڑپتے تڑپتے ہوئے

تمامی : ایک قسم کا ریشمی کپڑا

تم سارکا : تم جیسا

تملق : چاپلوسی، خوشامد، عاجزی

تنکی : بہت پتلی اور چوڑی روٹی جو عام طور پر پلاؤ وغیرہ کی قابوں پر ڈھکنے کے لیے پکائی جاتی تھی تاکہ چاول نرم اور گرم رہیں اسے مانڈا بھی کہتے ہے۔

توبڑا : تھیلا

تورہ پوش : کھانوں کے خوان کو ڈھکنے والا غلاف



توڑ : جھالر

توڑا : ایک ہزار روپے یا اشرفیوں کی بھری ہوئی تھیلی

تھانبنا : تھامنا

تہ پوشی : کلیوں دار پاجامے کی ایک قسم، پیٹی کوٹ

تھل بیڑا : ناؤ یا جہاز کے ٹھہرنے کی جگہ بندگاہ، کنارہ، ساحل

## ٹ

ٹک : ذرا

ٹنڈیاں : آدمی کے دونوں بازو

ٹنکیانا : گھوڑے کی ایڑ لگانا

ٹھڈیاں : ٹھڈی کی جمع، بھنے ہوئے اناج کا وہ دانا جو کھلا نہ ہو، خستہ نہ ہوا ہو۔

ٹھہرا اور سادھ کر : دیکھ بھال کر سوچ بچار کر کے اور اچھی طرح حساب لگا کر

ٹھلیا : چھوٹا گھڑا

ٹینٹی : ایک کانٹے دار جھاڑی جسے کریل بھی کہتے ہیں۔ اس کے پھل کو بھی ٹینٹی کہتے ہیں اور اس پھل کا اچار بھی بنایا جاتا ہے

## ث

ثابت خانی : مسلح سپاہی

ثانی الحال : اس کے بعد

## ج

جاروب کشی : جھاڑو لگانا، صفائی کرنا

جاہی جوہی : ایک قسم کی آتش بازی جس میں جنگلی چنبیلی کی طرح کے بہت سے پھول نکلتے ہیں

جائی : بیٹی

جدی جدی : الگ الگ

جرہ : مشہور شکاری پرندے باز کی ایک قسم ،نر باز

جز بز ہوا : غصے ہوا ناراض ہوا

جس کی نہ پھٹی ہو بوائی ، کیا جانے پیر پرائی: مثل ،جس کی ایڑیاں تک کبھی نہ پھٹی ہوں یعنی جس کو کبھی دکھ نہیں پہنچا وہ دوسرے کے درد کو کیا سمجھے گا

جَس ہوگا : ثواب ملے گا

جوڑا بھونرا : الگ مکان ،تہ خانہ

جھاڑ : بلوریا یا آبگینے یا لوہے پیتل کا ، درخت کی شکل کا فانوس

جھلا بور : چمکیلا ، جگمگاتا ، زرق برق

جھِلم : پتلی زنجیروں کی بنی ہوئی وہ نقاب جو خود میں لٹکتی ہے۔

# چ

چار آئینہ : ایک طرح کی زرہ جس میں چار لوہے کے تختے بانات اور مخمل میں منڈھ کر سینے اور پیٹھ کی طرف لگائے جاتے تھے

چار چند : چوگنا

چاردانگ : چاروں سمتیں ۔دانگ بمعنی سمت

چار قُب : صدری کی طرح کا ایک لباس جسے امرا پہنتے تھے

چار گردنے کے گھوڑے : بہت مضبوط اور دم خم رکھنے والے گھوڑے جو بہت دیر تک دوڑ سکیں ،جلدی نہ تھکیں

چاندنی : سفید فرش وہ سفید چادر جو فرشی دری کے اوپر بچھائی جائے

چاؤچوز : لاڈ پیار، ناز ونعمت

چنلا : سونے یا چاندی کا گچھا سا۔ جو چوٹی کے پیچھے عورتیں لگاتی ہیں۔



چتر : مکر ،فریب

چرخی : آتش بازی کی ایک قسم

چرن برداری : خدمت

چرن بردار : امیروں کی جوتیاں اٹھانے والا خادم ،کفش بردار۔ خدمتگار

چک مک : چقماق یا چق مق وہ پتھر جس کے ٹکڑوں کو باہم رگڑنے سے چنگاریاں نکلتی ہیں

چلّا : چالیس دن کی مدت

چلمچی : ہاتھ منہ دھونے کا ایک خاص وضع کا بنا ہوا برتن ،جس کے منہ پر سوراخ دار ڈھکن ہوتا تھا، تاکہ پانی اس کے نیچے پیندے میں جمع ہو۔

چلّہ : کمان میں تانت کا وہ حصہ جہاں پر تیر جوڑ کر چلایا جاتا ہے

چلّے بیٹھنا : چالیس دن تک گوشہ تنہائی میں بیٹھنا اور کسی مقصد کے حاصل کرنے کے لیے مقررہ وظیفہ پڑھنا

چماق : لوہے کا شش پہلو گرز، موٹا ڈنڈا جس کا سر گرہ دار ہو

چندے : کچھ دن ،تھوڑی سی مدت

چنگیز : پھیلے ہوئے منہ کا برتن یا اُتھلی ٹوکری، جس میں پھول رکھتے ہیں۔ پھولوں کی ٹوکری

چوبدار : محل کا دربان

چوبے : برہمنوں کی ایک شاخ ،مراد مندر کا پجاری

چوپڑ : چوسر، پچیسی، مشہور کھیل اس میں ۱۶ مہرے ہوتے ہیں چھالیا کی شکل کے، چار رنگ کے، انہیں نرد یا گوٹ کہتے ہیں۔چوسر پانسے سے کھیلی جاتی ہے۔اور پچیسی کوڑیوں سے

چوجگی : چار جگ والی ہندوؤں کے عقیدے میں دنیا کی عمر چار جگوں کی ہے ، ہر جگ کئی لاکھ سال کا ہوتا ہے ،مراد بہت پرانی

چوڈول : تام جھام کی طرح کی سواری، جس کو کہار کندھوں پر اٹھاتے تھے ۔ چوپہلا، سکھپال

چوکی : پہرا

چوگان بازی: پولو کی طرح کا ایک پرانا کھیل جو گھوڑے پر بیٹھ کر پولو کی طرح کھیلا جاتا
تھا۔ چوگان اس ڈنڈے کو کہتے تھے جس سے یہ کھیلا جاتا تھا۔ اور جس کا نیچے کا
سرا ہاکی کی اسٹک کی طرح مڑا ہوا ہوتا تھا۔

چوگوشہ: چوکھنٹی کشتی

چوگھرا: چار خانوں کا سونے چاندی یا تانبے کا بنا ہوا ظرف جس کے ایک خانے میں
گلوریاں دوسرے میں لونگ تیسرے میں الائچی اور چوتھے میں چکنی سپاری
رکھتے تھے

چھاپ: انگوٹھی

چھب تختی: سینے اور جسم کی خوبصورتی، جسامت کا خوش، جسامت خوش وضع ہونا۔ چھب تختی
درست ہوئی سے مراد ہے جسم بھر گیا، سڈول ہوا

چھپر کھٹ: چھپر اور کھاٹ کا مرکب ہے۔ چھت والی چارپائی

چھتر: ایک طرح کی مرصع چھتری جو بادشاہوں کے سر پر لگائی جاتی تھی، چتر

چھچھی: بہت شوخ سرخ رنگ کی

چھڑیاں: جھنڈیاں

چھوچھو: بچے کے پوتڑے دھونے اور کھلانے والی عورت

## ح

حاضرات: وہ عمل جس کی مدد سے بری روحوں نیز جنوں کو بلایا جاتا ہے

حاضری: ناشتا، تھوڑا سا کھانا جو اس وقت موجود ہو

حباب: شیشے کے کنول۔ مراد شراب رکھنے کا وہ شیشہ یا پیمانہ جو حباب یعنی بلبلے کی شکل کا ہو

حرامی: ڈاکو

حصار: چار دیواری

خاص بردار: بندوق اٹھا کر ساتھ چلنے والا ملازم



خاصدان: ناشتے دان کی طرح کا ظرف جس میں کھانا یا کوئی اور کھانے کی چیز رکھی جائے

خاصہ: بادشاہوں یا امیروں کا کھانا

خانساماں: مہتمم، ناظر، میر سامان، باورچی

خانہ زاد: غلام، نوکروں یا پرانے زمانے میں لونڈیوں غلاموں کی وہ اولاد جو آقا کے گھر میں
پیدا ہوئی ہو اور پلی بڑھی ہو۔ کنایتاً بہت پرانا ملازم

خاوند: شوہر، مالک

خراج: سالانہ محصول رعایا جو رقم بادشاہ کو دے

خُرد خام کرنا: خوب مارنا پیٹنا، ہڈی پسلی ایک کر دینا

خریطہ: تھیلی، وہ لفافہ جس میں امرا کے نام شقہ بھیجا جائے

خمیں: مٹکے

خواجہ سرا: زنان خانے میں کام کرنے والے مخنث، ہیجڑا

خواص: خاص شاہی ملازم

خواص: محل کا وہ حصہ جو ملازمین یعنی خواصوں اور کنیزوں کے لیے مخصوص کر دیا گیا ہو

خورجی: وہ بڑا تھیلا جو ٹٹو کی پیٹھ پر ضروری اسباب رکھنے کے واسطے باندھ دیتے ہیں

خوگیر: نمدہ، گدا، زین کے اندر بھرا ہوا کپڑا

## د

دادا: بزرگ، معمر شخص، بڑا بھائی

دادِ الٰہی: خدا کی دین

داد و دہش: سخاوت، بخشش، فیاضی

دارالشرع: عدالت، منصفی

دارو درمن: علاج، معالجہ

دِدا: بچوں کی پرورش کرنے والی ملازمہ

درِ دامن : جھالر

در ماہا : ماہانہ تنخواہ

دِسا کریں : دس بمعنی سمت یعنی کسی طرف چلیں، سفر شروع کریں

دست پناہ : چمٹا

دستکی : چھوٹی سی جیبی کتاب جو یاداشت وغیرہ لکھنے کے کام آتی ہے

دست گیر : مددگار، حمایتی، سرپرست

دست گیری : مدد

دغدغہ : خوف، خدشہ

دَل بادَل : بہت ہی گہرا بادل، بہت سی فوج

دل چلاکر : ہمت کر کے

دلدا پیش گیر : چھوٹا سا نمگیرا جو پلنگ یا چھپر کھٹ کے آگے لگایا جاتا تھا

دل ریش : جس کا دل دکھا ہوا ہو

دَلق : گدڑی، کمبل، فقیروں کا لباس

دل گیر : اداس، مغموم، رنجیدہ

دُلمیان : وہ تھیلی جس میں خط یا ایسا ہی کوئی کاغذ رکھ کر بھیجا جاتا تھا

دم پخت : بھاپ میں پکا ہوا کھانا

دمڑی : پیسے کا چوتھا حصہ، چھدام

دو پیازہ : گوشت کا وہ سالن جس میں دوبار پیاز ڈالی جاتی ہے

دو جی سے ہے : حاملہ ہے

دو دِلا : شکی، وہمی، پریشان

دور پار : کلمۂ نفرت خدا نہ کرے

دوسار ہوگیا : نیزہ یا تیر آر پار ہوگیا

دِہرا : مندر



دَھرابَر : پوشیدہ کمرا

دھول چھکڑ : لات گھونسا

دہ یکی : دس فی صدی محصول

دیدارو : خوب صورت۔ وجیہ

دیوار گیری : دیوار پر لگایا گیا کپڑا، دیوار میں ٹانگنے والا چراغ

## ڈ

ڈریا کر لے آئیں : باگ ڈور پکڑ کر گھوڑوں کو لے آئیں

ڈنڈوت : سجدہ، آداب، تسلیم

ڈھیلت : وہ ملازم جو ڈھال تلوار لیے ہوئے ساتھ رہے

راندے ہوئے : مردود، نکالے گئے، دھتکارے ہوئے

رَحَم : چاولوں کا کچا حلوہ، جو نیاز کے لیے بنایا جائے

رسول کبار : سب سے برتر رسول مراد حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

رمّال : علم رمل کا جاننے والا، جوتشی

رنڈی : عورت

رنڈیا : رانڈ، بیوہ

روز راتب : روزانہ کی مقررہ خوراک

روز شمار : قیامت کا دن جس دن سارے اعمال کا حساب ہوگا

روش : باغ کا چھوٹا سا راستہ

رومالی : وہ رومال جو عورتیں سر پر باندھ لیتی ہیں، اوڑھنی

رَوتا : عورتوں کا کام کاج کرنے والا خادم

روند مار : چھان مارا ہر جگہ جا کر دیکھ لیا

روہت : نرمی تازگی، چہرے کی رونق

ریواڑی کا پھیر: لالچ یا دھوکے کے سبب مصیبت میں گرفتار ہوا

زاد بوم: پیدائش کی جگہ، وطن

زربفت: سونے اور ریشم کے تاروں سے بنا ایک کپڑا

زردوزی: سلمے ستارے کا کام

زرہ بکتر: فولاد کا بنا ہوا کڑیوں دار کرتا جسے جنگ کے وقت پہنا جاتا ہے

زنگی: حبشی زنگبار یا زنجبار کا رہنے والا

زیرانداز: وہ کپڑا جو چلمچی یا حلقے کے نیچے بچھایا جاتا تھا تاکہ پانی فرش پر نہ گرنے پائے

زین پوش: گھوڑے کی زین کے اوپر ڈالنے کا کپڑا

ساقِ عروس: ایک طرح کی مٹھائی

سپیاریاں: چھالیاں

ستوانسا: وہ رسم جو حمل کے ساتویں مہینے میں ادا کی جاتی ہے

ستھوارا: (ستھورا) گیہوں کا آٹا، شکر، سونٹھ ملا کر گھی میں بھون کر بنایا جاتا تھا

سراپردہ: وہ اونچی قنات جو خیمے کے چاروں طرف لگا دیتے ہیں

سراچوں: سراچہ کی جمع، بڑا خیمہ

سرپیچ: ایک قسم کی زیور جو پگڑی پر باندھتے ہیں، جیغہ

سرت: ہوش

سروقد: سیدھا

سکھپال: ایک طرح کی پالکی، جس میں امرا کی خواتین سوار ہوتی تھیں

سلخ: چاند کے مہینے کا آخری دن

سلسبیل: بہشت کی ایک نہر کا نام

سموچا: پورا، کامل تمام، سب سارا

سنگت: ڈیرا، دھرم شالا

سنگ سار کرنا: پتھر مار کر جان لینا، اسلامی شریعت کے مطابق زانی کو کمر تک زمین میں گاڑ



کر پتھر مارے جاتے ہیں یہاں تک کہ وہ مرجاتا ہے

سوزنی: روئی بھرا کپڑا، جس پر سوئی کا باریک کام کیا گیا ہو۔ بیل بوٹے بنائے گئے ہوں

سوں: قسم

سیانے: گنڈا تعویذ کرنے والے، جھاڑ پھونک کرنے والے، بھوت پریت اتارنے والے

سیج بند: وہ دوری جس سے پلنگ کی چادر کو پایوں سے کس کر باندھتے ہیں

سیلی: سیاہ ریشم یا تاگوں کی ڈوری، جو فقیر اور جوگی گلے میں پہنتے ہیں۔ پتلی سی رسی یا ڈوری

شاطر: سپاہیوں کا ایک خاص گروہ جو اپنے مخصوص لباس میں بادشاہوں یا امیروں کی سواری کے آگے آگے دوڑتے ہوئے چلتے تھے۔

شاگرد پیشہ: نوکر چاکر، خدمتگار

شال بافی: سرخ ریشمی کپڑا

شایان ہے: لائق ہے

شب دیگ: ایک طرح کا سالن جس میں گوشت اور شلجم کو رات بھر پکاتے ہیں

شبنم: روزمرہ کے استعمال کا سادہ، باریک، ملائم سفید سوتی کپڑا ململ

شتاہو: بے حیا

شحنہ: کوتوال

شطرنجی: ایک قسم کا دبیز سوتی فرش، دری، بساط

شقہ: وہ رقعہ جو بادشاہ کی طرف سے امرا کو لکھا جائے۔

شکار بند: وہ تسمہ جو گھوڑے کی دم کے قریب شکار لٹکا لینے یا ضروری سامان باندھ لینے کے واسطے لگا ہوا ہوتا ہے

شلک: توپوں یا بندوقوں کی باڑ، توپ یا بندوق کی آواز

شلیتہ: ٹاٹ کا بڑا تھیلا، بورا

شور بور: تربتر، بہت بھیگا ہوا، شرابور

شورے کی صراحیاں: پانی سے بھری صراحی کو شورے ملے ہوئے پانی میں ڈال کر اور ہلا ہلا

کر ٹھنڈا کیا جاتا تھا۔

شولا : مسالے دار تلی پکی ہوئی کھچڑی جس میں گوشت بھی ڈالتے ہیں۔

شہر پناہ : وہ چوڑی مضبوط دیوار جو پرانے زمانے میں شہر کے چاروں طرف حفاظت کے لیے بنائی جاتی تھی، فصیل

شہ نشین : بادشاہ کے بیٹھنے کی جگہ

شیر برنج : شیر بمعنی دودھ سے گوندھ کر تندور میں پکائی ہوئی اعلیٰ قسم کی روغنی روٹی۔ اس میں چاشنی پیدا کرنے اور خمیر اُٹھانے کے لیے حسبِ ضرورت نمک اور دہی بھی ملایا جاتا ہے۔

شیورات : ( شیوراتری ) ہندوؤں کے ایک بڑے تہوار کا نام

## ص

صاحب قران : وہ شخص جس کے پیدا ہونے کے وقت زہرہ اور مشتری ستارے ایک برج میں جمع ہوں

صبح خیزے : جمع ہے۔ وہ چور جو مسافروں سے پہلے اٹھ کر ان کا سامان چرالیں

صد و بیست سال: ایک سو بیس سال مراد لمبی عمر

## ض

ضربِ شلاق : ہاتھوں سے یا لکڑی سے مارنا

## ط

طاقِ کسریٰ : ایران کے مشہور بادشاہ نوشیرواں کا بنوایا ہوا محل

طعام بخش : ڈوئی ، سالن نکالنے کا بڑا چمچہ

طلا بانی : وہ کپڑا جس پر سونے کے تاروں سے نقش و نگار بنائے گئے ہوں۔



طلب : تنخواہ

طے : یمن کا ایک قبیلہ تھا، جو وہاں سے ہجرت کر کے عرب میں آ کر آباد ہو گیا تھا

عجم : ایران

عجمی : لفظی معنی گونگا، اہل عرب ، غیر عربوں کو عجمی کہتے تھے

عصا بردار : وہ خاص ملازم جو سونے یا چاندی کا خول چڑھا ہوا عصا لے کر بادشاہوں یا امیروں کی سواری کے آگے چلتے تھے

عمدہ سردار، اعلیٰ عہدے دار

عمل میں : حکومت میں

عمو : چچا

عود سوز : اگردان ، وہ ظرف جس میں لوبان سلگایا جاتا ہے

عیال و اطفال : بال بچے

## غ

غٹ : لوگوں کا ہجوم

غراب : عربی جہاز کی ایک قسم

غرہ : چاند کی پہلی تاریخ

غلام کافری: سیاہ فام افریقی غلام

غور پرداخت : دیکھ بھال ، پرورش

غول بیابانی : جنگلوں میدانوں میں بھٹکتی پھرتی بری روحیں ، بھوت پریت

غیبانی : بدکردار عورت

فانوس خیال : ایک طرح کا کاغذ کا بنا ہوا فانوس، جس میں ہاتھی گھوڑے وغیرہ کاغذ بنا کر، اس طرح رکھ دیتے تھے کہ وہ ہوا سے خود بہ خود گردش کرتے ہوئے معلوم ہوتے تھے

فبہا : تو بہتر ہے ٹھیک ہے

فراش : فرش بچھانے والا

فرشی سلام : وہ سلام جس کے لیے فرش تک سر جھکایا جائے

فرد : حساب کا کاغذ ۔ وہ کاغذ جس پر سامان کی فہرست لکھی ہوئی ہو

قافلہ باشی : قافلے کی سرداری ، قافلے کا سردار

قالیچہ : چھوٹا قالین ، غالیچہ

قبالہ : مکان ۔ جاگیر وغیرہ کا وہ کاغذ جس سے ملکیت ثابت ہو۔ مکان کا بیع نامہ

قبولی : چنے کی دال ملاکر پکائے ہوئے چاول

قبیلہ : بیوی

قحبہ : بدکار عورت

قراول : بندوق سے شکار کھیلنے والا سپاہی

قربان : وہ تسمہ جس میں ترکش بندھا ہوا پیٹھ پر لٹکتا رہتا تھا۔ اس میں کمان رکھنے کا خانہ بن ہوتا تھا۔

قصاص : بدلا قتل یا ایسے ہی کسی گناہ کا عوض

قضا کار : اتفاقاً

قلماقنیاں : قلماقنی کی جمع ۔ وہ ترک عورتیں جو پانچوں ہتھیاروں ( ڈھال ، تلوار تیر، کمان، برچھی، نیزہ ) سے مسلح ، شاہی محلوں میں سپاہیوں کی طرح پہرا چوکی دیتی تھیں

قلمرو : حکومت ، سلطنت

قلنج : وہ درد جو پسلی کے نیچے ہوتا ہے یہ بہت تکلیف دہ اور مہلک درد ہوتا ہے

قلیان : حقہ

قلیہ : شوربے دار سالن

قورچی : اسلحہ خانے کا محافظ سپاہی

قہوہ دان : سماوار کی طرح کا ظرف ، جس میں قہوہ تیار کر کے رکھا جائے

کاکا : وہ غلام جو گھر میں رہتے رہتے بوڑھا گیا ہو ، بوڑھا خانہ زاد غلام



کاو، ؛ینا: گھوڑے کو حلقہ باندھ کر چکر دینا کہ اس کے سموں کے نشانوں سے دائرہ سا بن جائے۔

کا ہ ہوا : بیمار ہوا

ب : کبت کہنے والا شاعر

تخدا کرنا: شادی کرنا

کجاوہ : سواریوں کے بیٹھنے کے لیے اونٹ کی کمر کے دونوں طرف لٹکی ہوئی ہودے یا ٹوکرے کی وضع کی نشستیں ، جن مین ایک دو یا زیادہ سواریاں بیٹھ سکیں

کچکول : فقیروں کا کاسہ

کدھو : کبھی ، کبھو کی بدلی ہوئی شکل

کرچھال : چوکڑی

کفنی : فقیروں کا اک خاص طرح کا ڈھیلا ڈھالا لباس ۔ وہ بغیر سلا کپڑا جسے بیچ سے پھاڑ کر فقیر لباس کے طور پر گلے میں پہنچ لیتے ہیں

کلانونت : خاندانی گویا، گانے کا بہت بڑا استاد ماہر موسیقی

کلجھواں : سیاہی مائل ،سونلایا ہوا

کنچنیاں : ناچنے گانے والی پیشہ ور عورتیں

کنول : کنول کے پھول سے مشابہ شیشے کا خوب صورت ظرف ، جس میں شمع جلاتے تھے۔

کوکا : دودھ شریک بھائی ، برادر رضاعی

کولا : دونوں بازوں کا حلقہ

کھپرا : چوڑے پھل کا تیر

کھیسا : تھیلی

کیتکی : ایک مشہور خوشبو دار پودے کا نام

## گ

گاودیدہ : باقر خانی یا شیر مال

گاؤسوار: بیل پر سوار

گج موتی: بہت بڑا موتی

گذربان: راستے کا محافظ، جو ضروری کاغذات دیکھ کر آگے جانے کی اجازت دے

گردا: گول چھوٹی روٹی

گرسنگی: بھوک

گرگا: خدمت گار کم درجے کا نوکر، مشعلچی، برتن دھونے والا

گمت: ٹولی سنگت

گنجفہ: ایک کھیل کا نام جو تاش کی طرح کھیلا جاتا تھا اس میں ۹۶ پتے اور آٹھ رنگ ہوتے ہیں۔ اور تین کھلاڑی کھیلتے تھے اس کا پتا گول اوسط درجے میں انگریزی روپے کے برابر ہوتا تھا

گوش پیچ: ایک طرح کا آرائشی زیور جو پگڑی میں لگا ہوتا تھا

گھر گھالنا: کسی کا گھر تباہ کردینا

گیدی: بے غیرت، بے حیا

## ل

لترا: چغل خور، ادھر کی اُدھر لگانے والا

لچکا: سیروتفریح کی کشتی، بجرا

لخلخہ: کئی خوشبوؤں کا مجموعہ جسے دماغ کی تقویت کے لیے سونگھتے ہیں۔ وہ لگدی جو عنبر، مشک، عودِ قماری، کافور وغیرہ کو ملا کر بنائی جاتی ہے اور دماغ پر رکھتے ہیں یا سنگھاتے ہیں

لنبوٹ: لمبی کشتی

لنگری: لگن، وہ اتھلی تھالی جس میں لنگر کا کھانا بانٹتے ہیں

لہر: گوٹے پا پیچے وغیرہ کی لہر دار ٹنکائی۔ عورتیں عموماً دوپٹے، رضائی پر ٹانکتی ہیں



لے ابھرا: لے گیا، لے بھاگا

## م

ماتم سرا: وہ گھر جہاں کسی کا ماتم کیا جائے

ماجائی: بہن

مانس: شخص، آدمی

مباف: خاص طرح کی بنی ہوئی پٹی، یا کپڑے کی دھجی، جسے عورتیں چوٹی میں گوندھتی ہیں

مثقال: ساڑھے چار ماشے کا وزن

مجرائی: آداب بجا لانے والا، حاضر ہونے والا

مجرے گاہ: دربار میں وہ جگہ جہاں مجرا کرنے والے جھک کر بادشاہ کی خدمت میں آداب بجالاتے تھے۔

محبوس: قیدی

محبوس خانہ: قید خانہ

محلی: خواجہ سرا

مردک: حقیر، ذلیل آدمی

مرفہ: خوشحال

مشورت: مشورہ

مغزی: ایک قسم کا نہایت سفید حلوا، جس میں پستے، بادام کے مغز ڈال کر قرص بناتے ہیں

ملاگیر: اعلیٰ درجے کا صندل

ملک التجار: تاجروں کا بادشاہ

ملین: اداس

موئی مٹی کی نشانی: مرے ہوئے آدمی کی نشانی

مہدِ زریں: سنہرا پالنا

میتہ: فقیروں کا پیالہ

میرِ بحر: امیر البحر، بحری فوج کا سالارِ اعلیٰ

میر بخشی: سلطنت کا ایک اعلیٰ عہدے دار، فوج کی تنخواہ کی تقسیم بھی اس سے متعلق ہوتی تھی

میر شکار: شکاری پرندے اور جانوروں کی دیکھ بھال کرنے والے ملازموں کا افسر

میرِ عمارت: داروغہ تعمیرات، وہ شخص جس کے سپرد شاہی عمارتوں سے متعلق ذمے داری ہوتی تھی، نئی عمارتیں بنوانا، عمارتوں کی دیکھ بھال

میموں: بندر

## ن

ناشدنی: کم بخت، بدنصیب، نالائق

نافِ شہر: شہر کے بیچوں بیچ

ناکتخدا: جس کی شادی نہ ہوئی ہو

نا نند: گھوڑے کا دو سال سے کم عمر بچہ، جس کے دودھ کے دانت نہ ٹوٹے ہوں

نپٹ: بہت

نجس العین: جو کبھی پاک نہ ہو سکے وہ چیز جس کا ہر حصہ ناپاک ہو

ندان: آخر کار

نڈر حرکت: بے دھڑک، بے خوف ہو کر

نرگس دان: وہ گل دان جس میں نرگس کے پھول لگائے جائیں

نسقچی: چوب دار، وہ سپاہی جن کے ذمے شہر کے انتظام کی دیکھ بھال ہو

نک گھسنی کرنا: سجدے کرنا، دعا مانگنا، رونا، گڑگڑانا

نکھ سکھ سے درست: پاؤں سے سر تک ہر طرح سے بے عیب

نمدہ: وہ کپڑا جو اون کو جما کر بناتے ہیں

نمش: دودھ کا مصنوعی جھاگ، سردی کے موسم میں دودھ کو تھوڑی سی مصری کے ساتھ خوب



کاڑھا پکا کر اور رات میں اوس میں رکھ کر، صبح تڑکے اچھال کر اس کو بنایا جاتا ہے۔ صبح کے وقت پھیری والے اس کو بیچتے پھرتے تھے۔ دہلی میں اس کا عوامی نام دولت کی چاٹ تھا

نم گیرا: شامیانہ، سائبان

ننگیا لینا: سب کچھ چھین لینا یعنی کپڑے تک اتار لینا

نواڑا: مور پنکھی کو کہتے ہیں۔ جو سیر و تفریح کے لیے مور کی شکل کی بنائی گئی کشتی ہوتی ہے

نوچندی جمیرات: ہر چاند کی پہلی جمعرات

نور بافی: نہایت نفیس کپڑا

نوروز: ایرانی سال کا پہلا دن جو ۲۱/ یا ۲۲/ مارچ کو واقع ہوتا ہے۔ یہ موسم بہار کا آغاز ہوتا ہے

نول: کرایہ

نہڑا: جھکا

نہوڑایا: جھکایا

نہڑکر: جھک کر

نیڑے: پاس، نزدیک

نیک لگی: کامیاب ہوئی، ٹھیک طور پر کام بنا، حسن و خوبی کے ساتھ کام انجام کو پہنچا

نیمہ آستین: مرزئی سے کسی قدر بڑی، آدھی آستینوں اور چھوٹے یا آدھے دامنوں کی مرزئی جو اچکن کی وضع پر ہوتی تھی

## و

وَاِلّا نہ: ورنہ

وام: ادھار

ورخرچی: فضول خرچی۔ بے تحاشہ خرچ کرنا

ورق الخیال: بھنگ ،ورق الخیال کا شربت: گھٹی ہوئی بھنگ ،اسے ٹھنڈائی بھی کہتے ہیں

## ہ

ہانکے پکارے: سب کے سامنے، اعلان کے ساتھ ڈھنڈورا پیٹتے ہوئے

ہرج مرج: مصیبتیں، پریشانیاں

ہریسا: ایک طرح کا حلیم، جو گیہوں کے آٹے، گوشت کی یخنی اور دودھ سے پکایا جاتا ہے

ہزاری بزاری: خاص اور عام لوگ، بڑے چھوٹے، مال دار اور غریب

ہل بلا کر: گھبرا کر، ہڑ بڑا کر

ہمیانی: رقم رکھنے کی وہ پتلی سی تھیلی جسے کمر سے باندھ لیتے تھے

ہواو: ہمت، حوصلہ

ہوائی: ایک قسم کی آتش بازی

ہیکل: روپے یا اشرفیوں کا ہار جسے عورتیں گلے میں پہنتی تھیں

ہبلا مار کر: تیزی کے ساتھ گھوڑا بڑھا کر یا کدا کر

## ی

یساول: چوب دار، نقیب، عام پہرے دار، سپاہی

یکہ: اکیلا

☆☆☆